نا معلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ ستمبر ۲۰۱۹ء

قیمت :- /۶۵ روپے

# روحانی دنیا

## محرم الحرام

نفل نماز، روزہ اور وظائف

## اوج عطارد

علم نجوم

مریخ

پیدائشی زائچہ میں

مجھے کیا کرنا چاہیئے

سچی خوشی کیوں کر حاصل ہوگی؟

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنی

ماھنامہ

# روحانی دنیا


مینجنگ ایڈیٹر: حارث عثانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل


اس شمارے میں




بدل اشتراک

فی پرچہ:-/ ۶۵ روپے　سالانہ چندہ:-/ ۸۰۰　بذریعہ رجسٹری:-/۹۵۰ روپے

میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:-/۱۴۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل

ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت:-/۳۲۰۰ روپے

افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ):-/۴۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۷

شمارہ نمبر ۵

ماہ　ماہ ستمبر ۲۰۱۹ء



فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر: 021-34949944
0333-7202964

ای میل: ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

- مینجر سرکولیشن　سہیل احمد
- کمپوزنگ　اصغر نظامی

خط وکتابت وترسیل زر کا پتہ: مینجر رسالہ روحانی دنیا، ابراہیم مارکیٹ، پیر الٰہی بخش کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیاردیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزد بریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیمون | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گٹھیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اورنسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا
ماہ ستمبر ٢٠١٩ء

# اسرار الٰہی



## خلیفہ بغداد کو نصیحت

امیر المومنین ! اگر آپ کتاب اللہ کے احکام اپنے اندر نافذ کریں۔ اللہ کی سلطنت میں آپ کے احکام بھی جاری ہوں گے اور اگر آپ نبی کریم ﷺ کی پیروی کر کے اللہ کے حکم کی تعظیم کریں گے اور اس عظمت شان کا پاس کریں گے۔ لوگ بھی آپ کے کارندوں اور گورنروں کی تعظیم کریں گے اور انہیں بلند مقام دیں گے۔

دنیا کی طرف طبعی میلان بقدر ضرورت رکھئے اور میں آپ کو بندوں پر ظلم کرنے سے ڈراتا ہوں اور جب شیطان آپ کو اپنا معاون اور ظلم پر آمادہ کرنے کی کوشش کرے اس وقت اپنے آپ سے سوال کیجئے۔ کہیں آپ درزندان ( قید خانہ ) ہوتے یا مظلوم ہوتے یا ناجائز دباؤ آپ پر ہوتا یا آپ پر جھوٹا الزام ہوتا۔ ایسے موقع پر تو آپ اپنے لئے بادشاہ وقت سے کسی بات کے خواہاں ہوتے ؟ لوگوں سے ایسا ہی برتاؤ کیجئے جیسا آپ اپنے لئے پسند کرتے ہیں۔ اگر آپ ایسا کریں گے انصاف اور انسانیت کا حق ادا کریں گے۔

اور معلوم ہونا چاہئے کہ آپ کو جو کچھ سلطنت وحکومت حاصل ہے وہ اللہ کی بادشاہت کا ایک معمولی حصہ اور آپ بذات خود اس کا ایک ادنیٰ جزو ہیں۔ اگر آپ اپنی ذمہ داری اور اپنے متعلق کام دیکھیں اور اس کو نظر انداز کر دیں اور لوگوں جیسی حرکتیں شروع کر دیں۔ جو اللہ کی نافرمان روائی میں شرکت کے دعویدار ہیں۔ جن کے نتیجہ میں آپ اللہ کا حق پس پشت ڈال دیں اور اس کی مخلوق سے غداری کریں اور ان سے متعلق ذمہ داریوں کو ادا نہ کریں وہ بھی اپنی نصرت اور مدد اٹھالے گا اور گذری قوموں میں تو آپ کے لئے عبرت موجود ہے۔

وما للظلمین میں انصار اور ظالموں کا کوئی مددگار نہیں۔ ( سورۂ بقرہ ٢٧ )

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم الحمدللہ رب العالمین وصلی اللہ علی سیدنا محمد والہ و صحبہ اجمعین اما بعد

اے اہل عراق یہ غفلت بخدا تم میں ہر ایک پر طاری ہے اے عوام اے خواص ہوش میں آؤ ایک دوسرے سے کہو ایک دوسرے کو بیدار کرو۔ یہ مستی یہ اسراف یہ ناز یہ عیش پرستی یہ خواب بہت ہو چکا۔

# لوح زحل

## استحکام وجمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت وفتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب و آلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط بر خلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ بر مخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جا سکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جا سکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے اپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کر دیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب تختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسیج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں

# محرم الحرام

## نفل نماز، روزہ اور وظائف

### جب چاند دیکھے تو یہ دعا پڑھے

اَللّٰھُمَّ اَھِلَّہٗ عَلَیْنَا بِالْیُمْنِ وَالْاِیْمَانِ وَالسَّلَامَۃِ وَالْاِسْلَامَۃِ وَالتَّوْفِیْقِ لِمَاتُحِبُّ وَتَرْضیٰ رَبِّیْ وَرَبُّکَ اللّٰہُ ط

سرور کائنات ﷺ ارشاد فرماتے ہیں کہ ماہ محرم الحرام بہت ہی بابرکت مہینہ ہے اور شب عاشورہ نیز یوم عاشورہ کی عبادت کے بے حد فضائل ہیں۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا کہ محرم کا چاند دیکھ کر چار مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھ کر اپنے اوپر دم کرنا بہت افضل ہے۔

اول شب بعد نماز عشاء آٹھ رکعت نماز چار سلام سے پڑھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص گیارہ گیارہ دفعہ پڑھو۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس نماز کی برکت سے روز حشر اللہ پاک اس نماز پڑھنے والے اور اس کے گھر والوں کی شفاعت فرمائے گا۔

اول شب بعد نماز عشاء ماہ محرم چار رکعت نماز دو سلام سے پڑھے اور سورۂ فاتحہ کے بعد ہر رکعت میں سورۂ اخلاص گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھنی ہے۔ پھر بعد سلام کے یہ دعا گیارہ مرتبہ پڑھے۔

سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰئِکَتِہٖ وَالرُّوْحِ ط

اس نماز کے پڑھنے سے بے شمار عبادات کا ثواب درگاہ رب العزت سے عطا کیا جائے گا۔

محرم کی پہلی شب سے شب عاشورہ تک روزانہ بعد نماز عشاء ایک سو مرتبہ کلمہ توحید پڑھنا واسطے بخشش گناہ بہت افضل ہے۔

پہلی شب محرم الحرام سے شب عاشورہ تک بعد نماز عشاء اول آخر معہ درود شریف کے ایک سو دفعہ یہ دعا بھی پڑھنی افضل ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰھُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعطَیْتَ وَلَا مُعْطِیَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَارَ آدَّلِمَا قَضَیْتَ وَلَایَنْفَعُ ذَالْجَدِّ مِنُکَ الْجَدُّ۔

### نفل نماز پہلی تاریخ محرم الحرام

پہلی تاریخ بعد نماز ظہر دو رکعت نماز پڑھے اول رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص تیرہ بار۔ دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص بارہ مرتبہ پڑھے پھر بعد سلام کے یہ دعائے مکرم ایک مرتبہ پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ اللّٰہُ الْاَ بَدُ الْقَدِیْمُ ھٰذِہٖ سَنَۃٌ جَدِیْدَۃ اَسْئَلُکَ فِیْھَا الْعِصْمَۃَ مِنَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ وَالْاَمَانَ مِنَ السُّلْطَانِ الْجَابِرِوَمِنْ شَرِّکُلِّ ذِیْ شَرّوِمِنَ الْبَلَا وَالْاٰفَاتِ وَاَسْئَلُکَ الْعَوْنَ وَالْعَدْلَ عَلیٰ ھٰذِہِ النَّفْسِ الْاَ مَّارَہِ بِالسُّوْءِ وَالْاِشْتِغَالَ بِمَا یُقَرِّبُنِیْ اِلَیْکَ یَابَرُّ یَارَؤُفُ یَارَحِیْمُ یَاذَالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ط

ترجمہ: اے اللہ تو ایسا ہے جس کی نہ ابتداء ہے نہ انتہا یہ نیا برس ہے تجھ سے پناہ مانگتا ہوں اس برس میں نگہبانی شیطان راندے گئے سے اور امان ظالم بادشاہ سے اور ہر شریر کے شر سے اور بلاؤں اور آفتوں سے اور پناہ مانگتا ہوں تجھ سے مدد اور انصاف اس نفس پر جو برائی سکھاتا ہے اور مانگتا ہوں مشغول اس چیز کی جو مجھ کو نزدیک کرے تیری طرف' اے نیک کار اے مہربان اے رحم کرنے والے اے صاحب بزرگی اور انعام کے۔

اللہ پاک اس نماز اور دعا کے پڑھنے والے کے تمام گناہ معاف فرمائے گا اور انشاء اللہ تعالیٰ وہ دنیا سے باایمان اٹھے گا۔

### نفل نماز شب عاشورہ

عاشورہ کی شب بعد نماز عشاء چار رکعت نماز دو سلام سے پڑھے ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے آیت الکرسی تین تین دفعہ سورۂ اخلاص ایک سو مرتبہ پڑھ کر اپنے گناہوں کی توبہ کرے اور اللہ پاک سے بخشش طلب کرے انشاء اللہ تعالیٰ خداوند کریم اپنی رحمت کاملہ سے اس نماز کے پڑھنے والوں کے تمام گناہ معاف فرمائیں گے۔

شب عاشورہ عشاء کی نماز کے بعد چار رکعت نماز دو سلام سے پڑھے ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے سورۂ اخلاص پانچ پانچ مرتبہ پڑھے۔

یہ نماز واسطے بخشش گناہ کے لئے افضل ہے۔ پروردگار عالم اس نماز پڑھنے والے کے تمام گناہ معاف فرما کر مغفرت فرمائے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ

عاشورہ کی شب نماز عشاء کے بعد چار رکعت نماز دو سلام سے پڑھے اور بعد سورۂ فاتحہ کے ہر رکعت میں آیۃ الکرسی تین تین دفعہ سورۂ اخلاص تین تین مرتبہ پڑھے۔ بعد سلام کے سورۂ اخلاص ایک سو مرتبہ پڑھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ اللہ پاک اس نماز کے پڑھنے والے کو بہشت میں ہر قسم کی نعمت عطا فرمائے گا۔

### یوم عاشورہ

یوم عاشورہ کے دن بعد نماز فجر طلوع

آفتاب کے بعد دو رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے جو بھی سورۂ یاد ہو پڑھ لے اور بعد سلام کے ایک سو مرتبہ اس دعا کو پڑھے۔

یوم عاشورہ کے دن کسی بھی وقت باوضو ہو کر ستر مرتبہ پڑھے۔

حَسْبِیَ اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ط

مغفرت گناہ کے لئے یہ وظیفہ پڑھنا بھی بہت افضل ہے۔

عاشورہ کے دن چار رکعت نماز ظہر سے پہلے پڑھے، ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے سورۂ زلزال ایک بار، سورۂ کافرون ایک بار، سورۂ اخلاص ایک بار، سورۂ فلق ایک بار بعد سلام کے ستر مرتبہ دورد پاک پڑھ کر اپنے گناہوں سے توبہ کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ خدوند قدوس اس نماز کے پڑھنے والے کے تمام گناہ معاف فرما کر مغفرت فرمائے گا۔

نماز ظہر سے پہلے یوم عاشورہ چھ رکعت نماز تین سلام سے اس ترکیب سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ تو پڑھنی ہے بعد سورہ فاتحہ کے پہلی رکعت میں سورۂ شمس ایک بار، دوسری میں سورۂ قدر ایک بار، تیسری میں سورۂ زلزال ایک بار، چوتھی میں سورۂ اخلاص ایک بار، پانچویں میں سورۂ فلق ایک بار چھٹی میں سورۂ ناس ایک بار پڑھ کر جس مراد کے لئے دعا کریں انشاء اللہ تعالیٰ دربار خدوندی میں قبول ہوگی۔

نماز ظہر سے پہلے یوم عاشورہ چار رکعت نماز دو سلام سے اس ترکیب سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ۱۵ مرتبہ سورۂ اخلاص ہر چار رکعتوں میں پڑھے اور یہ نماز حضرت امام حسن علیہ السلام اور حضرت امام حسین علیہ السلام کو بخش دیں۔

## نفل روزہ

محرم الحرام میں روزہ رکھنے کی بہت فضیلت ہے۔ (پہلی تاریخ سے دس تاریخ تک روزہ رکھے یا پہلی تاریخ کا اور نویں، دسویں کا روزہ رکھنا افضل ہے)

# علم نجوم




## پیدائشی زائچہ میں

انسان کی طاقت و ہمت، بہادری، جرات، شجاعت، دہشت، قتل و غارتگری، زمین پر جنگ و جدل اور ہر قسم کا چیلنج قبول کرنا مریخ کی فطرت ہے- مریخ حمل، جدی، عقرب اور اسد میں قوی ہوتا ہے- جب یہ قوی ہوتا ہے تو قوت مردمی اور جوانمردی کا اچھا مظاہرہ کرتا ہے- قوت مردمی سے میری مراد جنسی قوت ہے- مریخ دراصل جنسی نمود، افزائش نسل، پیشاب کی نالی اور جنسی قوت پر کنٹرول کرتا ہے- عمر کے آخری حصہ تک جنسی قوت برقرار رکھتا ہے- جوانمرادی سے میری مراد کمزوروں کی حمایت ہے- پیدائشی زائچہ میں صحت کا اندازہ شمس و مریخ اور ان کے نظرات سے کیا جاتا ہے- شمس طالع میں ہو اور مریخ سے سعد نظر رکھتا ہو تو صحت و تندرستی میں مدد ملتی ہے اور لمبی عمر کا اندازہ ہوتا ہے- اگر شمس و مریخ کا قران خاکی برج میں ہو تو سخت محنتی اور کام کرنے کی اچھی قوت عطا کرتا ہے- برج حوت میں ہو تو جذبات و احساسات کا کھلا مظاہرہ کرتا ہے- اگر سرطان میں ہو تو قید و بند یا کسی مقدمہ میں ملوث ہونے کا خدشہ ظاہر کرتا ہے- دوسرے بروج میں کم یا زیادہ چوٹ، ہتھیار یا آگ کے حادثات اور نشانات چھوڑ جاتا ہے- اگر مریخ و شمس ایک ہی برج میں ہوں قران میں نہ ہوں تو طاقت و ہمت میں اضافہ لاتا ہے- لیکن بعض اوقات غصہ میں شدت پیدا کر دیتا ہے- پیدائشی زائچہ میں مریخ و قمر کا قران ہو تو جرأت مندانہ اقدام، پھرتیلا جسم اور ہر کام میں جلد بازی ظاہر کرتا ہے- عورتوں کے حلقہ میں بیٹھنا پسند کرتا ہے اگر اس قران سے شمس یا یورنس کا مقابلہ یا تربیع ہو تو جسمانی یا مالی امور میں نقصان، غصہ شدت اور عزت کے لئے ایک چیلنج ہوتا ہے- اگر مریخ و قمر ایک ہی برج میں قابض ہوں قران میں نہ ہوں سعد برج ہو تو روحانیت میں اضافہ کرتا ہے- پیدائشی زائچہ میں مریخ و عطارد کا قران بہتر سمجھ اور ہوشیاری دیتا ہے- شخصیت پر مذاق اور زندہ دل ہوتی ہے- بحث و مباحثہ اور دوسروں کی نقل کرنے میں مدد ملتی ہے- بینائی اور سماعت لمبی عمر تک قائم رہتی ہے- ایسا شخص بلاخوف و خطر تیز ڈرائیونگ کر لیتا ہے- اگر اس قران سے کسی نحس کوکب کی تربیع یا مقابلہ ہو تو تلخ کلامی، غصہ اور چڑچڑے پن کا اظہار ہوتا ہے- بعض اوقات دماغی فتور پیدا کر دیتا ہے- اگر یہ قران تیسرے گھر میں ہو تو دستاویزات پر دستخط، تحریری معاملات اور چھوٹے سفروں کے لئے اچھا نہیں ہوتا-

پیدائشی زائچہ میں مریخ و زہرہ کا قران جنسی تعلقات میں بہتر قوت مردمی اور لطف اندوزی کا مظاہرہ کرتا ہے- بشرطیکہ مریخ قوی ہو، زہرہ حسن پرست بناتا ہے تعلقات میں جذبات و احساسات میں شدت پیدا ہوتی ہے- اگر زہرہ نحس ہو تو جذبات و احساسات مجروح ہوتے ہیں- اگر مریخ نحس ہو تو معمولی باتوں پر غصہ، بدتمیزی اور اوچھا پن ظاہر ہوتا ہے-

پیدائشی زائچہ میں مریخ و مشتری کا قران صاف گوئی کاموں میں بہتر سمجھ اور بہتر فیصلے لاتا ہے- دوسروں کی مدد کے لئے تیار رہتا ہے- میکینکل نالج اور کاروباری لیاقت اچھی ہوتی ہے- اگر اس قران کے ساتھ شمس کی سعد نظر ہو تو کیریئر میں کامیابی اور مالی وسعت ظاہر کرتا ہے- مریخ و مشتری ایک ہی برج میں ہوں- قران نہ ہو تو طاقت و ہمت جوش و ولولہ کے تحت مالی مفاد لاتا ہے-

پیدائشی زائچہ میں مریخ و زحل کا قران اچھا نہیں ہوتا اپنی غلطیوں اور کوتاہیوں کا احساس نہیں ہوتا- غلط طاقت اور روپے کے استعمال سے مایوسی اور شکست سے واسطہ پڑتا ہے- اس قران سے نحس نظر ہو تو جسم میں کسی قسم کا نقص یا کسی حادثہ سے جسم کا کوئی حصہ متاثر ہونے کا خطرہ ظاہر کرتا ہے- خاص کر چھٹے گھر میں اگر یہ قران بارہویں گھر میں ہو تو تشدد کے رجحانات پیدا کر دیتا ہے- خاص کر جب کہ بارہواں گھر اسد ہو-

پیدائشی زائچہ میں مریخ و یورنس کا قران خود سری، ضد اور اشتعال انگیزی سے نقصانات لاتا ہے- اگر اس قران سے کوئی نحس نظر نحس کوکب سے ہو تو حادثہ، اعصابی کمزوری، بدن میں رعشہ، فالج، آگ اور ہتھیار کے حادثات لاتا ہے- اگر اس قران سے سعد نظر ہو تو خطرات کے ٹل جانے یا بہت معمولی نوعیت کے ہونے میں مدد ملتی ہے-

اگر مریخ و یورنس ایک ہی برج میں ہوں ان دونوں کا قران نہ ہو تو تعلقات، جذبات اور جنسی خواہشات میں تیزی پیدا کرتا ہے- اگر مریخ یا یورنس کی زہرہ سے نظر ہو تو کئی ایک تعلقات ایک کے بعد دیگر وجود میں لاتا ہے- جنسی بے راہ روی

ظاہر ہوتی ہے۔

پیدائشی زائچہ میں مریخ و نیچون کا قران ترقی اور عروج حاصل کرنے کی لگن پیدا کرتا ہے۔ اگر مریخ قوی ہو حمل یا جدی میں ہو اور گھر دسواں ہو تو فنکارانہ صلاحیتیں اور شہرت لاتا ہے۔ اگر مریخ کمزور ہو یا نحس نظرات رکھتا ہو تو ترقی میں مایوس کن حالات پیدا کر دیتا ہے یا پھر پراسرار قسم کی چیزوں سے لگاؤ پیدا کرتا ہے دغا پراکساتا ہے۔

پیدائشی زائچہ میں مریخ و پلوٹو کا قران' جذبات واحساسات میں شدت پیدا کرتا ہے۔ اگر اس قران سے نحس کوکب کی نحس نظر ہو تو نفسیاتی الجھاؤ پیدا کرتا ہے۔ مریخ پیدائشی زائچہ کے پہلے گھر میں ہو تو حرکات وسکنات اور عملی زندگی میں پرجوش اور سرگرم طبیعت کا اظہار کرتا ہے۔ اندھا دھند کام کراتا ہے۔ جسمانی طاقت وقوت اچھی ہوتی ہے۔ ذاتی ذرائع سے کامیابی لاتا ہے اور شخصیت میں خود غرضی کا اظہار کرتا ہے۔ جسمانی لحاظ سے پھرتیلا جسم دیتا ہے۔ چوڑے کندھے' پتلی کمر' نڈر' بے باک' من موجی' جذباتی' تبدیلیوں کو پسند کرتا ہے۔ آزادی پسند اور بہتر سمجھ دیتا ہے۔ اگر مریخ طالع میں نحس ہو تو فضول خرچ' لاپرواہ' بے صبر' خود پسند' جذباتی' آوارہ گردی اور عدم استقلال کا اظہار ہوتا ہے۔

پیدائشی زائچہ میں مریخ دسویں گھر میں ہو تو روزمرہ کاموں میں طاقت وہمت کا اچھا مظاہرہ کرتا ہے۔ مشکل سے مشکل کام اپنے ہاتھ سے سرانجام دینا پسند کرتا ہے۔ دوسروں پر فوقیت حاصل کر لینے کی جستجو کرتا ہے۔ لیکن ایسے شخص کے مخالفین بہت ہوتے ہیں۔ جتنی مخالفت ہوتی ہے اتنی ہی شہرت اور کامیابی حاصل ہوتی ہے۔ اس لئے کہ کامیابی قسمت میں لکھ چکی ہوتی ہے۔ بشرطیکہ مریخ قوی ہو نظرات سعد رکھتا ہو۔ شمس سے سعد نظر ہو تو اعلیٰ عہدہ دیتا ہے۔ اگر مریخ جدی میں ہو یعنی دسواں گھر جدی ہو تو ملک کا سربراہ یا اپنے ملک کی اعلیٰ اور ممتاز شخصیت کا اظہار ہوتا ہے۔

**پیدائشی شمس سے مریخ کا قران** -یعنی پیدائشی زائچہ میں جس برج اور جس درجات پر شمس تھا۔ اسی برج اور اس درجے پر جب مریخ آتا ہے تو پیدائشی شمس سے مریخ کا قران کہا جاتا ہے۔ اس وقت اپنے کاموں میں کسی کی بھی دخل اندازی پسند نہیں کرتا۔ طبیعت میں غصہ پیدا ہوتا ہے اور یہ وقت مخالف جنس سے رومانٹک تعلق پیدا کرتا ہے۔

**پیدائشی شمس سے مریخ کا مقابلہ** -شرکاء شریک حیات یا قریبی تعلق میں تکرار' بحث اور ناموافقت ظاہر کرتا ہے۔ جذبات میں شدت پیدا ہوتی ہے۔ بروج کے مطابق اثرات ظاہر ہوتے ہیں۔ یہ وقت خاموشی سے گذار لینا ہی بہتر ہوتا ہے۔

**پیدائشی قمر سے مریخ کا قران** -جذبات واحساسات میں شدت پیدا ہوتی ہے۔ تعلقات میں اختلافات اور صحت خراب کرتا ہے۔

**پیدائشی عطارد سے مریخ کا قران** -کاموں اور فیصلوں میں جلد بازی' طبیعت میں غصہ اور جھنجلاہٹ پیدا ہوتی ہے۔ فروخت کے لئے اچھا وقت اور خرید کے لئے نحس وقت مانا جاتا ہے۔

**پیدائشی عطارد سے مریخ کا مقابلہ یا تربیع** -دوسروں سے گفتگو کے دوران ٹھنڈے دل ودماغ کی ضرورت ہوتی ہے۔ ورنہ دنداں شکن جواب یا تلخ کلامی کا اظہار ہوتا ہے غلط فیصلہ' غصہ' تکرار کا اظہار ہوتا ہے یہ وقت خاموشی سے گذار لینا بہتر ہوتا ہے۔

**پیدائشی زھرہ سے مریخ کا قران** -رومانس اور جنسی تعلقات سے متعلق جوش وخروش پیدا ہوتا ہے۔ اضطرابی کیفیت یا کام کرنے کی ترنگ پیدا ہوتی ہے۔ طبیعت میں رنگینی اور فضول خرچی کا رجحان پیدا ہوتا ہے۔ شادی شدہ زندگی میں حمل قرار پا جانے کا امکان رہتا ہے۔ یہ وقت شادی' منگنی اور رومانس کے لئے بہتر ہوتا ہے۔

**پیدائشی زھرہ سے مریخ کا مقابلہ یا تربیع** -سوشل تعلقات ہوں یا رومانس کشش پیدا ہوتی ہے۔ اگر اس وقت کسی اور ستارے سے بھی نحس نظر ہو تو تعلقات میں اختلافات اور تلخ کلامی کا اظہار ہوتا ہے۔

**پیدائشی مریخ سے مریخ کا قران** -ملازمت ہو یا کاروبار نئے منصوبے ذہن میں لاتا ہے۔ عمل ہو تو کامیابی دیتا ہے۔ ترقی کی جانب ایک اچھا قدم ہوتا ہے۔ کام کرنے کے لئے طاقت وہمت کا اچھا مظاہرہ کرتا ہے۔ آمدنی میں اضافہ لاتا ہے۔ لیکن بجٹ کی معذوری ظاہر کرتا ہے۔

**پیدائشی مریخ سے مریخ کا مقابلہ** -کام اور کاروبار سے متعلق ردوبدل کے منصوبے ذہن میں لاتا ہے عمل ہو تو زحمت اور پریشانی لاتا ہے۔ یہ وقت نیا کاروبار' خرید وفروخت کے لئے اچھا نہیں ہوتا۔ کوئی کام تسلی بخش نہیں ہو پاتا۔ طبیعت میں بے چینی رہتی ہے۔ اگر اس مقابلہ سے کوئی سعد نظر ہو تو کچھ موافقت مل جاتی ہے۔

**پیدائشی مریخ سے مریخ کی مشرقی یا مغربی تربیع** -سخت محنت اور کام کرنے کے لئے طاقت وقوت دیتا ہے۔ عمل ہو تو مالی وسعت پیدا کرتا ہے لیکن تعلقات میں تکرار' بحث اور تلخ کلامی لاتا ہے۔

**پیدائشی مشتری سے مریخ کا قران** -ملازمت ہو یا کاروبار حوصلہ مندی اور پرامیدی ظاہر ہوتی ہے۔ محنت اور جدوجہد سے مالی وسعت پیدا کرتا ہے۔ نیا کاروبار کرنے کے لئے ایک اچھا وقت ہوتا ہے۔ ساتھ ساتھ زائد اخراجات لاتا ہے۔

**پیدائشی مشتری سے مریخ کا مقابلہ یا تربیع** - یہ وقت ناجائز روپیہ' رشوت' جوا اور قرض کا رجحان پیدا کرتا ہے- غلط فیصلوں سے مالی مشکلات پیدا کر دیتا ہے- روپے کا زیادہ خرچ لاتا ہے-

**پیدائشی زحل سے مریخ کا قران** - یہ قران جس گھر میں ہوتا ہے- اس کی منسوبات کو تباہ کرتا ہے- روزمرہ کاموں میں سختی پیدا ہوتی ہے- قوت حیات میں کمی اور ذہنی دباؤ پیدا ہوتا ہے- طبیعت میں افسردگی لاتا ہے اور ذمہ داریوں میں اضافہ پیدا کرتا ہے-

**پیدائشی یورنس سے مریخ کا قران** - قوت حیات میں کمی' ذہنی الجھاؤ اور اضطرابی حالت پیدا کرتا ہے- سڑکوں کے حادثات' مشینری اور بجلی کے خطرات لاسکتا ہے- اگر یہ قران زائچہ کے تیسرے گھر میں ہو تو بہت ہی احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے-

**پیدائشی یورنس سے مریخ کا مقابلہ یا تربیع** - ذہنی بے چینی' افسردگی' سڑکوں کے حادثات' بجلی اور مشینری سے خطرات لاتا ہے- اچانک زندگی میں تبدیلی پیدا کرتا ہے-

**پیدائشی نیپچون سے مریخ کا قران** - تصورات' جذبات اور احساسات میں زیادتی پیدا ہوتی ہے- اکثر شاعر اور تخلیقی کام یا فنون لطیفہ سے جن کا تعلق ہو انہیں فائدہ دیتا ہے- شخصیت میں ہمت وطاقت اور دلکشی پیدا کرتا ہے-

**پیدائشی پلوٹو سے مریخ کا قران** - جذبات میں زیادتی پیدا کرتا ہے- اگر اس قران سے کوئی نحس نظر ہو تو نفسیاتی الجھن ظاہر کرتا ہے-

**تبدیلی پتہ**

پتہ کی تبدیلی کی فوری اطلاع دیا کریں ورنہ رسالہ گم ہوجانے کی صورت میں ادارہ ذمہ دار نہ ہوگا- خریداری نمبر کا حوالہ ضرور دیں-

# طب نبوی

حدیث شریف ہے:

عن انسؓ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهُ صلی اللّٰهُ عَلَیهِ وسَلّمَ لاتُعَذِّ بُوْا جِیَانکُم بِالْغَدْ وِۃِ وَعَلَیْکُمْ بِالْقُسْطِ

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اپنے بچوں کو (گلے پڑنے پر) گلا ملنے اور دبانے کی اذیت نہ دو۔ بلکہ تم قسط کا استعمال کرو۔ (بخاری ومسلم)

حضرت ام قیس سے بھی یہی روایت ہے۔ قسط کو فارسی میں گزشتہ ، ہندی میں گوٹھ، انگریزی میں کسٹس روٹ (Castus Root) کہتے ہے اسے عود ہندی بھی ہمارے ملک میں کہتے ہیں۔ اس کی دو قسمیں ہیں۔ ایک قسط بحری (قسط بیض) دوسرے قسط ہندی (قسط اسود) ذائقہ کے اعتبار سے بھی قسط کی دو قسمیں ہیں ایک قسط شیریں، دوسری قسط تلخ، قسط کا ذائقہ ہی تلخ وشیریں نہیں بلکہ تاثیر بھی مختلف ہے۔

کڑوی گوٹھ زہریلی ہوتی ہے۔ اسے کھایا نہیں جاسکتا۔ اس کا استعمال بیرونی طور پر کیا جاتا ہے۔ یہ ریاح اور ورم تحلیل کرتی ہے۔ یہ دماغ جگر اور اعضائے رئیسہ کے لئے مقوی ہے۔ اعصاب کے لئے قوت بخش ہے۔ دماغی امراض کو نافع ہے۔ فالج ،لقوہ، اور رعشہ کے لئے سود مند ہے۔

ایک حدیث جس کے راوی حضورؐ کے مشہور صحابی زید بن ارقمؓ ہیں۔ وہ کہتے ہیں ہمیں رسول اللہؐ نے حکم دیا کہ ہم نمونہ کا علاج قسط بحری اور زیتون سے کیا کریں۔ (ترمذی شریف)

حضرت انسؓ کا بیان ہے کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا ''تم جن چیزوں سے علاج کرتے ہو۔ ان میں بہترین علاج پچھنے لگوانا اور قسط بحری ہے۔'' (بخاری ومسلم)

# تعبیر الرویا

اگر کسی شخص نے دیکھا کہ قیامت برپا ہے تو تعبیر اس کی یہ ہے کہ ہاں یہ خواب دیکھا ہے وہاں بسط وضشر رحمدل کا ہوگا۔ اور اگر باشندے اس مقام کے ظالم وزیاں کار ہوں گے تو حق تعالیٰ ان سے انتقام کرے گا۔ کیونکہ روز فیصلہ اور جزاُہ ہے اور اگر لوگ اس جگہ کے مظلوم ہوں گے تو نصرت یاب ہوں گے۔

اگر کوئی شخص خواب میں پیش خدائے عزوجل دیکھے تو عظمت ترین امر ہے۔ اور خواب صحیح ہوئے۔ اور یہی تعبیر اس شخص کی ہے جو کوئی کچھ ہول قیامت سے خواب میں دیکھے۔

اگر کسی شخص نے خواب میں دیکھا کہ جنت میں داخل ہوا۔ البتہ وہ جنت میں داخل ہوگا۔ کیونکہ یہ اس کے لئے بشارت ہے۔ ان اعمال صالح کو اس نے آگے بھیجے ہیں یہ ان کا عوض ہے۔

اگر کسی نے خواب دیکھا کہ اس نے جنت سے میوہ جات کچھ کھایا ہے یا اس میں سے کچھ غیر کو دیا ہے تو تعبیر اس کی یہ ہے کہ میوہ ہائے جنت مثل نعمت کے ہے کہ وہ اس پر قادر ہوگا۔

اگر کسی شخص نے خواب دیکھا کہ میوے جنت سے دستیاب ہوئے ہیں مگر اس میں سے وہ کچھ کھایا نہ وہ اسکے کھانے پر قادر ہوا۔ تو تعبیر اس کی یہ ہے کہ اس کے دین میں اس کو خیر پہنچے گا مگر اس سے وہ نفع نہ اٹھائے گا۔ یہ خواب دلالت کرتا ہے کہ وہ علم سے نفع نہ اٹھا سکے گا۔

اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ چشمہ ہائے بہشت سے اس نے پانی پیا۔ یا خلہ ہائے جنت سے اس نے لباس پہنا تو تعبیر اس کی یہ ہے کہ دنیا و آخرت میں اس کو تقویٰ حاصل ہوگا۔

اسی طرح جنت کی چیزوں کو دیکھنا یا جنت کی نعمتوں کا دیکھنا بھی دنیا کی نعمتوں کا حاصل ہونا ہے۔

اگر کسی نے خواب میں دیکھا کہ وہ داخل جہنم ہوا تو تعبیر اس کی یہ ہے کہ وہ مبتلائے خطاہائے عظیمہ ہوگا کیونکہ یہ برعکس رویائے جنت ہے۔ اور اس کا دیکھنا دلالت کرتا ہے کہ اس کو اندیشے ہوں گے۔ پس لازم ہے کہ ایسا شخص خواب دیکھنے والا نفس اور عمل کے جہاد میں مشغول ہوجائے اور اپنی ہر حرکت پر نظر رکھے۔ اگر اس کو جہنم سے کوئی گزند نہیں پہنچا۔ تب بھی اس سے خالی نہ ہوگا کہ اس کو رنج واندوہ ہوگا۔

---

# مجھے کیا کرنا چاہیئے

## سچی خوشی کیوں کر حاصل ہو گی؟

خدا کا ایک بندہ جو ہنوز تعلقات دنیا ہی میں گرفتار نہیں ہوا- مشاغل دنیا میں نہیں پھنسا- جس نے ابھی کوئی کام نہیں سیکھا-کوئی پیشہ اختیار نہیں کیا- جس کی طبیعت کا تا حال پر ترجیح نہیں دی- وہ بار بار پکار کر کہہ رہا ہے کہ مجھے کیا کرنا چاہئے- کیونکہ میں خوش رہنا چاہتا ہوں۔

مجھے دولت جمع کرنا چاہئے- دنیا کے سب کام دولت سے وابستہ ہیں- زر دنیا کی تمام اشیاء کے مبادلے کے لئے بنا ہے- زر کی سب کو حاجت ہے-جس کے پاس زر ہے اس کے پاس تمام دنیا کے اسباب مہیا ہیں-ہاں میں ایسا ہی کروں گا- میں روپیہ جمع کروں گا- جا گیر میں خریدوں گا-تب میں خوش رہوں گا-

لیکن اے دولت! میں تجھے لیکر کیا کروں گا- میں تجھے اکٹھا کر کے کیا بناؤں گا-''قارون'' کی قسمت کو اپنی قسمت نہیں بنانا چاہتا- میں سلطان محمود کی طرح دولت کے لئے دام واپسیں اپنے جمع کردہ دفائن اور معروفہ خزائن کو دیکھ کر ایک بار پر مسرت ہونا پسند نہیں کرتا-

ہاں! مجھے ایک عظیم الشان سلطنت کی بنیاد ڈالنا چاہئے میں اپنے اقبال سے کام لوں گا- میں تمام دنیا کو فتح کروں گا- دنیا میں اپنے نام کا ڈنکا بجالوں گا- سکہ چلاؤں گا- میں بے سود دولت جمع کرنے میں اپنی تضیع اوقات نہ کروں گا- جہاں سلطنت ہے دولت خود بخود موجود ہو جاتی ہے- دنیا میری شمشیر کے جوہر دیکھے گی- آفتاب کی آنکھیں میرے خنجر کی چمک دمک سے چوندھیا جائیں گی- میرے رعب سے شیروں کے پتے پانی ہو جائیں گے- میری عظمت و اقبال سے سمندر اور پہاڑ بھی میری حکومت سے باہر نہ رہیں گے-تب میں خوش رہ سکوں گا-

لیکن اے سلطنت! میں تجھے ہرگز قائم نہ کروں گا- میں تیرے خیال میں پڑ کر ہزاروں بندگانِ خدا کے خون سے اپنے ہاتھ نہیں رنگنا چاہتا- میں تیمور کی تقدیر کو پسند نہیں کرتا- جس نے برف کے نیچے دب کر جان دی اور میں ''بونا پارٹ'' کی قسمت کو بھی اپنے لئے پسند نہیں کرتا-جس نے قید میں سسک سسک کر دم توڑا- بھلا میں شاہجہاں بن کر بیٹے کے ہاتھ سے قید ہونا کیوں کر پسند کرتا ہوں اور قطب الدین مبارک خلجی بن کر اپنے پروردہ سے کس طرح گلا کٹوا سکتا ہوں اور میں سکندر مرزا بن کر جلاوطنی پسند نہیں کرتا-

ہاں میں کوئی اعلیٰ عہدہ حاصل کرلوں گا- جس میں اقتدار و اختیار سلطنت ہی کے برابر ہو-مگر اس میں اتنے مقاصد ہوتے ہیں میں کام ایمانداری سے کروں گا- بادشاہ کی خیرخواہی میں جان دینے کو تیار رہوں گا- رعایت اور غصہ میرے پاس سے بھی نہ گزرے گا- غفلت اور ناتجربہ کاری مجھے چھو کر بھی نہ جائے گی-تب بھی خوش رہ سکتا ہوں-

نہیں میں ایسا نہ کروں گا-''ابوالفضل'' کی مصیبت کو میں خود اپنے سر نہ لوں گا- میں اکبر کا دبیر بن کر اس کے بیٹے کے ہاتھ سے اپنا خون نہ کراؤں گا- میں ''بزرجمہر'' کی قسمت کا شریک نہ بنوں گا- نوشیرواں کے دربار مدار المہامی کے نیم تخت پر جلوس کرنے کے بعد پھانسی پہ لٹکنا پسند نہ کروں گا اور نہ ہی نواب کالا باغ کی طرح میں قتل ہونا چاہتا ہوں-

ہاں میں اپنی عمر ناچ رنگ میں پورا کروں گا- دنیا کی چپقلش سے اپنی نازک طبع کو پریشان نہ ہونے دونگا- ناگوار صدائیں میرے کانوں سے دور رہیں گی-تب میں خوش رہ سکتا ہوں-

نہیں میں ایسا نہ کروں گا- گوتم بدھ کی طرح بیابانی زندگی چھوڑ کر پھر تعلقات کی چہار دیواریوں میں مقید ہونا سخت ندامت سمجھوں گا- کنفیوشس (پیشوائے چین) کی طرح سرکاری عہدہ چھوڑ کر

پھر اس کے لئے کوشش کرنے کو کمال خجالت خیال کروں گا۔ جس کا میں ہرگز متحمل نہیں ہوسکتا۔

ہاں میں علم حکمت کی تحصیل کروں گا۔ ہندسہ و فلسفہ کا درس جاری کروں گا۔ میں قوم کے بچوں کو مہذب بناؤں گا اور اپنے ملک کا بھی خواہ بن کر عمدہ عمدہ اصلاح کروں گا۔ ''تب میں خوش رہ سکتا ہوں''۔

نہیں میں ایسا نہ کروں گا۔ میں بہت کچھ پڑھ لکھ کر ''افلاطون'' کی حسرت کو اپنے ساتھ نہ لے جاؤں گا۔ فیثا غورث کی طرح محصور ہو کر اپنے شاگردوں کو بھی نہ جلاؤں گا۔ سقراط کی طرح زہر کا پیالہ مجھے سیراب نہ کرے گا۔

ہاں میں فصاحت و بلاغت میں کمال حاصل کروں گا۔ میری باتیں سب کے دلوں کو خوش کردیں گی۔ میری فصاحت سب کو محو بنادے گی۔ میری بلاغت سب سے میرا کلمہ پڑھوادے گی۔ لوگوں کے دل میری زبان کے ساتھ میں ہوں گے۔ جب چاہوں گا اور جدھر چاہوں گا۔ مدلل اور میٹھی تقریر سے ہزاروں کے دل پھیر دوں گا۔ میرے کلام میں ایسی شیرینی ہوگی کہ کوئی بھی میرا دشمن نہ ہوگا۔ تب میں خوش رہ سکوں گا۔

نہیں میں ایسا ہرگز نہ کروں گا۔ میں فردوسی کی طرح ہاتھی کے پاؤں کے نیچے کچلے جانے کا حکم اپنے لئے نہ سنوں گا۔

ہاں میں اپنی شہ زوروں و شجاعت کو عروج تک پہنچاؤں گا۔ میری جلالت و جلاوت کا رنگ چار دانگ عالم میں بھر دوں گا۔ میرے مقابلے میں بڑے بڑے شیر دل جی چرائیں گے۔ میرے گرز سے بڑے بڑے آہنی بازو توڑ دیں گے۔ میرا اجلال سب کو چھاجائے گا۔ ''تب میں خوش رہوں گا''۔

نہیں میں ایسا نہ کروں گا ''اسفند یار'' کی طرح اپنی بصارت نہ کھو بیٹھوں گا۔ میں رستم کی طرح ہفت چاہ میں گر کر زندگی سے ہاتھ نہ دھوؤں گا۔ میں ''ارجن'' کی طرح اپنے خاندان کے لئے تیر و ترکش نہ اٹھاؤں گا۔ میں ''رچرڈ شیر دل'' کی طرح دشمن کی قید و تاوان کا تحمل ہرگز نہ ہوں گا۔

ہاں میں کنج عزلت اختیار کروں گا۔ گوشۂ عافیت مجھے حوادث سے بچائے گا۔ میں زبان کو سب خاموشی یاد کراؤں گا نظر فریب منظر کبھی مجھے نہ دیکھیں گے۔ شکیب ربا تماشے کبھی میری استغنائی طبع کو کم نہ کرسکیں گے۔ تب میں خوش رہ سکوں گا۔

نہیں میں ہرگز ایسا نہ کرونگا۔ میں لہراسپ کی بدد ماغی جو کنج عزلت کا نتیجہ تھا اپنے سے منسوب نہ ہونے دونگا۔ میں اورنگزیب کی بدگمانی کو جو ابتدائی عمر میں گوشہ نشینی کا ثمر تھا اپنی روح کا سوہان نہ بناؤں گا۔

افسوس افسوس! اگر میں ان تمام راہوں کو جن پر ہر طبقے کے لاکھوں آدمی چل رہے ہیں۔ چھوڑ دوں گا تو میرے آرزوئیں اور امیدیں کیونکر پوری ہوں گی۔

اے دنیا تو مجھے خوش نہیں رکھ سکتی۔ اے موجودات و مشخصاتِ عالم! تم سب میرے خوش کرنے کیلئے ناکافی ہو میں خیالی خوشی کو نہیں ڈھونڈتا میں شکیہ خوشی کو نہیں چاہتا۔ اے دنیا! اگر تیرے پاس دل کو سکون دینے والی خوشی ہے تو میں اس کا خریدار ہوں لیکن اگر تیرے پاس نہیں ہے اور میرا تجربہ کہتا ہے کہ ضرور نہیں ہے۔ تو تو میرے دل کو نہیں لے سکتی۔ اگرچہ تیری چمکیلی صورت اور خوش نما رنگت میرے حواس پر پورا تصرف کرلے اور میرے ناچیز قویٰ کو مسخر بنالے لیکن دل وہ کبھی تیرا نہیں ہوسکتا۔

اے ہماری روحوں کے خالق! اے ہمارے دلوں کے مالک! ہماری سن۔ فضل کی چادر سے ہمیں ڈھانپ لے۔ رحمت کے پردے میں ہمیں چھپالے اور بتا سچی خوشی کیا ہے؟

ادنا چیز انسان! اس قدسی کلام کو سن اور حقیقتوں کے ساز کو پالے۔ یاد رکھ سچی خوشی صرف رحمن و رحیم کی یاد میں ہے۔

# طلسماتی غلاف

اگر آپ کے جسم پر اوڑھنے کے لئے کوئی ایسا طلسماتی غلاف مل جائے جو سردی میں آپ کو گرم رکھے اور گرمی میں ٹھنڈک پہنچائے' آپ کی صحت کی حفاظت اس طرح کرے کہ جب آپ کے جسمانی نظام میں کہیں گڑ بڑ ہو تو آپ کو فوراً پتا چل جائے اور وہ مضبوط ہونے کے ساتھ ساتھ خوب صورت بھی ہو' کمزور پڑ جائے تو اس کا پتا بھی خود ہی بتادے اور میلا ہوجائے تو خود بخود صاف بھی ہوجائے...... جی ہاں' اس غلاف میں یہ تمام خوبیاں بلکہ ان کے علاوہ اور بھی کئی خوبیاں موجود ہوں' تو کیا آپ کو غیر معمولی خوشی کا احساس نہیں ہوگا؟ حیرت اور لطف کی بات یہ ہے کہ یہ طلسماتی غلاف ہم سب کے پاس پہلے سے موجود ہے! ذرا سوچئے تو سہی وہ کیا ہے؟

یہ غلاف...... ہماری جلد یعنی کھال ہے!

یہ حقیقت ہے کہ بیشتر لوگوں کو اپنی جلد کی افادیت اور صحت مند زندگی میں اس کی اہمیت کا بہت کم علم ہوتا ہے- طبی سائنس کی ترقی کے باعث آج ہمیں مناسب خوراک' دل کے عارضوں اور حلق کے غدود کے بارے میں بزرگوں کی نسبت زیادہ علم حاصل ہے' لیکن ہم میں سے اکثر لوگ جسم کے سب سے بڑے حصے یعنی جلد کی قدر و قیمت کے بارے میں نہ صرف لاعلم ہیں بلکہ بیشتر حالات میں جلد کا غلط استعمال بھی کرتے ہیں- دوسرے الفاظ میں وہ اپنی کھال میں نہیں رہتے-

دلچسپ بات یہ ہے کہ بہت سے لوگ جو جلد کو اہمیت دیتے ہوئے اس کی دیکھ بھال کرتے ہیں' جلد کے بارے میں ان کا علوم بھی غلط مفروضوں پر مبنی ہوتا ہے-

آپ کو یہ پریشانی ضرور لاحق ہوگی کہ کہیں آپ بھی انہیں لوگوں میں سے تو نہیں! لیجئے یہ چھوٹا سا امتحان پاس کرلیجئے- پھر آپ کی ساری پریشانی دور ہوجائے گی-

۱- تمام جلدی امراض جسمانی نظام میں گڑ بڑ کی وجہ سے پیدا ہوتے ہیں- دماغی یا نفسیاتی وجہ سے جلد کا مرض لاحق نہیں ہوسکتا- یہ بات درست ہے یا غلط؟

۲- صرف جانوروں کے بال خوف سے کھڑے ہوتے ہیں درست یا غلط؟

۳- جلد پر پیدائشی نشانات کے لئے بچے کی پیدائش سے قبل ماں ذمے دار ہوتی ہے...... درست یا غلط؟

۴- جلد کی جھریوں کو مالش کے ذریعہ سے ختم کیا جاسکتا ہے...... درست یا غلط؟

۵- دن میں ایک بار غسل جلد کی صحت کے لئے ضروری ہے...... درست یا غلط؟

۶- جلد پر تل یا خال سرطان کا موجب نہیں ہوسکتا...... درست یا غلط؟

۷- جلد کے مسے صرف طبی علاج سے دور ہوسکتے ہیں' خود بخود ختم نہیں ہوتے...... درست یا غلط؟

۸- خواتین کی جلد کے لئے صابن مضر ہے...... درست یا غلط؟

امید ہے آپ نے سوالات پڑھنے کے ساتھ ہی ان کے جواب بھی سوچ لئے ہوں گے؟ لیکن صحیح جواب صرف ایک ہی ہے کہ یہ تمام باتیں غلط ہیں- اس جواب کو سمجھنے کے لئے ضروری ہے کہ ہم سب سے پہلے انسانی جلد کی ہیئت ترکیبی کا تفصیلی مشاہدہ کریں-

## جلد کا وزن

ایک عام جسامت کے آدمی کی کھال کا اوسط وزن چھ پونڈ یعنی دماغ یا جگر کے وزن سے تقریباً دوگنا ہوتا ہے اور پورے جسم میں دوڑنے والے خون کا ایک تہائی حصہ جلد تک پہنچتا ہے' جب کہ ایک بالغ آدمی کی کھال کا رقبہ اوسطاً ۲۱ء۵ مربع فٹ ہوتا ہے-

## جلد کی ماہیت

آدمی کو پتلی کھال والا حیوان کہا جاتا ہے لیکن یہ پتلی کھال بھی موٹی ہوتی ہے- اس کا اندازہ اس بات سے کیجئے کہ ہماری کھال میں چھ نمایاں تہیں موجود ہیں اور ساخت میں تہیں مختلف مقامات پر کم از کم بارہ مختلف اقسام کی ہیں- ویسے جلد کی ان چھ تہوں کو ہم دو بنیادی حصوں میں تقسیم کرسکتے ہیں- ایک جلد کی بیرونی سطح یا اپی ڈرمس (Apidermis)- دوسرا حصہ' اصل اندرونی جلد یا ڈرمس (Dermis) اپی ڈرمس یا بیرونی حصے میں خون کی شریانیں بالکل نہیں ہوتیں اور جلد کا یہ حصہ بیشتر مردہ خلیوں سے بنا ہے- ہماری جلد ہر لحظہ نئے خلئے بنانے میں مصروف رہتی ہے- دن بھر اربوں نئے خلئے تشکیل پاتے ہیں اور تقریباً اتنے ہی خلئے مردہ ہوکر جلد سے جھڑ جاتے ہیں- صبح نہانے کے بعد آپ ایک صاف ستھری بنیان پہنیں اور شام کو وہی بنیان اتارنے کے بعد اسے پلٹ کر خردبین سے دیکھیں تو آپ اپنی بنیان پر بے شمار مردہ خلیوں کی تہ جمی ہوئی پائیں گے-

اندرونی جلد کی زیریں سطح میں نئے خلیوں کی پیدائش کا عمل مسلسل جاری رہتا ہے- یہ نئے خلئے پرانے خلیوں کو بیرونی سطح کی جانب دھکیلتے رہتے ہیں- چنانچہ یہ خلئے جوں جوں اپنی جگہ سے بیرونی سطح کی طرف بڑھتے ہیں' جلد کی اس اندرونی رطوبت سے محروم ہوتے جاتے ہیں جن پر ان کی زندگی کا انحصار ہوتا ہے- حتیٰ کہ وہ بیرونی سطح پر پہنچ کر مردہ حالت میں کھال سے جدا ہوجاتے ہیں-

لیکن خلیوں کی اس مسلسل زندگی اور موت

کے عمل ہی میں جسمانی صحت کا راز ہے، کیونکہ جب پرانے خلئے کھال سے جدا ہوتے ہیں تو یہ اپنے ساتھ بیرونی میل کچیل کو بھی اتار پھینکتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ جسم پر سے معمولی زخم، آیوڈین یا مہندی وغیرہ کا نشان رفتہ رفتہ غائب ہو جاتا ہے۔

ڈرمس یعنی اندرونی جلد میں خون کی شریانیں، اعصاب، جسم کے پانی یا عرق کی شریانیں، پٹھے، بال، پسینے کے غدود اور لچک دار ریشے موجود ہوتے ہیں۔ آدمی جوں جوں بوڑھا ہوتا جاتا ہے، کھال میں لچک کم ہوتی جاتی ہے۔ لچک دار ریشوں میں کمزوری آ جانے کی وجہ سے ان ریشوں کے نیچے چربی کی تہ موٹی ہوتی چلی جاتی ہے۔ چنانچہ جلد باہر سے خشک ہو جاتی ہے اور اس پر جھریاں نمودار ہونے لگتی ہیں۔ یہ جھریاں کسی بھی دوا کے استعمال یا مالش سے دور نہیں کی جا سکتیں، کیونکہ دواؤں اور مالش کے ذریعے سے جلد کی اندرونی تہ میں وہ لچک دوبارہ پیدا نہیں کی جا سکتی کہ جو بڑھاپے کی وجہ سے ختم ہو چکی ہو۔

جلد کی بیرونی تہ اندرونی پوست کے ساتھ کروڑوں ننھی منی کھونٹیوں کے ذریعے سے پیوست ہوتی ہے۔ یہ کھونٹیاں قطاروں میں ہوتی ہیں اور بیرونی سطح پر ہمیں باریک باریک متوازی جھریوں کی شکل میں نظر آتی ہیں۔ انہیں جھریوں میں مس کو محسوس کرنے والے ننھے آلات محفوظ ہوتے ہیں۔ چنانچہ جسم پر کسی بھی مقام پر کوئی چیز آپ کی جلد سے چھوتی ہے تو آپ اسے فوراً محسوس کر لیتے ہیں۔ یہی باریک جھریاں انگلیوں کے پوروں پر ہر شخص کی انفرادیت کا نشان ہوتی ہیں۔

# ذاکر کا ذکر

ذکر کی مشغولی کے بارے میں چند شرائط ہیں (۱) ہمیشہ باوضو رہے (۲) اندھیرے میں گھر میں خلوت کرے (۳) خاموشی اختیار کرے (۴) اعتدال کے ساتھ بھوکا رہے (۵) خطرات کی نفی کرتا رہے (۶) اپنے تمام حالات کو خدا کے حوالے کردے- تکالیف اور مصیبت آنے پر خدا پر اعتراض نہ کرے (۷) حلال ہونے کی جانچ کرکے کھائے (۸) فرائض کے سوا اور وظائف کو چھوڑ دے (۹) شروع کرنے سے پہلے کلمہ تمجید تین بار- پھر استغفار تین بار پھر درود شریف تین بار پھر یـاغِیـاثَ الـمُسْتَغِیثِیْنَ اِغِثْنَا تین بار پھر سُبحَانَ المَلِکِ القُدُوسِ الخَلّاقِ الفَعَّالِ سات بار پھر اعوذ باللہ کہہ کر زبان سے ذکر کرنے میں مشغول ہو اور کلمہ لاالٰہ الااللہ کہے- ہمیشہ نفی کے وقت تمام ماسوا کو فانی سمجھے اور اس بات کے وقت صرف خدا کے وجود کو باقی جانے کم سے کم بارہ ہزار اوسط تین ہزار اور اعلیٰ ستر ہزار ہے- یہاں تک کہ زبان کی حرکت موقوف ہوجائے اور ذکر بے اختیاری جاری ہوجائے- پھر قلب کی طرف متوجہ ہو اور معانی پر غور کرے اور حروف کو دل سے محو کرے تاکہ اس حد تک پہنچ جائے کہ ذاکر خود بھی گم ہوجائے اور صرف مذکور رہ جائے اسی مقام کو فنا کہتے ہیں-

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی نقشبندی اپنی کتاب ہمعات میں لکھتے ہیں کہ اوقات کو معمور کرنے کے بعد سالک کا یہ مقصد ہونا چاہئے کہ ذکر اہل محبت وعشق کی طرح پر کرے نہ کہ وظیفہ کی طرح پُر- جیسے کہ پہلے کرتا رہا ہو-

ذکر کے لیے موزوں وہ شخص ہوتا ہے جو صحیح المزاج ہو- قوی العشق ہو- جو شخص متاہل ومختل المزاج ہو یا صفت عشق ومحبت اس پر طاری نہ ہو- اس کو اس راہ میں چنداں فائدہ نہ ہوگا- تمام اہل طریقہ کے نزدیک اذکار میں سب سے عمدہ نفی اثبات اور اسم ذات ہے- اس کے شرائط وآداب مقرر ہیں- ان سب کے مقرر کرنے کا راز یہ ہے کہ ان کی وجہ سے جمع خاطر اور نفی خطرات اور محبت کی گرمی پیدا ہوتی ہے سب سے پہلے ذاکر کو چاہئے کہ وہ سب باتوں سے اچھی طرح فارغ ہولے- اس وقت بھوکا ہو نہ کہ پیٹ بھرا ہو- نہ پیشاب معلوم ہو نہ پاخانہ نہ مسرور ہو نہ مغموم یعنی اس کو تمام نفسانی اور خارجی حاجتوں سے فارغ ہونا چاہئے- پھر خلوت میں جائے اور پوری طہارت بذریعہ غسل باوضو اور طاہر کپڑے وغیرہ کی کرلے- جس طرح ہوسکے دل میں گرمی پیدا کرے- خواہ موت کی یاد ہو یا محبت کی- حکائتوں کو دیکھنے یا واعظ کلام سننے وغیرہ سے یا جس طرح بھی ہوسکے-

اب دو رکعت نماز پڑھ کر قبلہ رو نماز کی نشست سے بیٹھے اور زبان سے لاالٰـہ الااللّٰـہ کہے لاکو (جھک کر) نیچے سے شروع کرے اور الٰہ کو دماغ تک کھینچ کر کہے اور الااللّٰـہ کی ضرب تمام قوت سے دل پر لگائے اور شدومد کی رعایت رکھے اور غیر حق کی محبت کی نفی بلکہ اس کے وجود ہی کی نفی ذہن میں رکھے اور متواجد آدمی کی طرح کہ جو دل کا بھید نہیں چھپا سکتا بن جائے- اگر یہ حال بے تکلف نہ پیدا ہو تو اس حال کی خواہش کرے اور جس طرح بن پڑے اپنے میں وہ کیفیت پیدا کرے- آواز میں بلندی ظہور وجد کے مطابق ہو- کیونکہ جس قدر وجد کی گرمی ہوگی- آواز بلند ہوتی جائے گی اور سلسلہ اور ضرب میں شدت رہے گی- اس میں شک نہیں کہ جو شخص کامل المزاج اور اہل محبت ہو اور اس طریقہ سے دو ایک گھڑی ذکر کرے تو جمعیت خاطر اور نفی خطرات اور شوق کی زیادتی اس میں پیدا ہوجائے گی- اس وقت اس کیفیت کی نگہداشت پر متوجہ ہو اور اس کو اچھی طرح سمجھ لے اور پہنچان لے اور اس نگہداشت میں کوشش کرتا رہے اور جب وہ کیفیت جاتی رہے یا ضعیف ہوجائے تو اس کو بڑھانے کی کوشش کرے-

سوموار اور جمعرات کا دن ایسے اذکار کے لئے موزوں ہوتا ہے- ذکر جہر حنفیوں کے مذہب میں مکروہ ہے اور ذکر خفی بہتر ہے اور زاہد قوی بھی ہے- اسی لئے نقشبندی میں بھی یہی طریقہ ہے- ان کے نزدیک صحبت کی تاثیر نہایت قوی ہوتی ہے-

شارع علیہ السلام کے نزدیک اور قرآن حکیم کے مطابق دو چیزیں سامنے آتی ہیں ایک ذکر کی دوسرے فکر کی- ذکر سے مراد ذکر زبانی ہے- خواہ جہر سے ہو یا خفی سے- چونکہ مبتدیوں کو زبانی ذکر سے خالص فکر کی طرف لے جانا دشوار ہوتا ہے اس لئے مشائخ نے ذکر قلبی تجویز کیا ہے-

# اوج عطارد

## حصول ملازمت، تعلیم، کند ذہنی، لیڈر شپ، تقریری کیلئے

یہ وقت ۶ اکتوبر کی صبح ۹ بجکر ۴۵ منٹ سے شروع ہوگا اور ۷ اکتوبر کو ۳ بجکر ۱۵ منٹ قبل سحر تک رہے گا۔ اس دوران عطارد کی ۲ ساعتوں میں کام کریں ایک ساعت میں کام پورا نہ ہو تو دوسری ساعت میں مکمل کریں۔

حصول ملازمت یا ترقی کے لئے نقش تیار کیا جاسکتا ہے اس امر کے لئے جس آیت کی روحانیت سے مدد لیں گے۔ وہ یہ ہے۔ ان اللّٰــہ ھــو الـرزاق ذو الـقوہ المتین عدد اس کے عدد ۲۲۴۱ ہیں۔ موکل اس کا رغفائیل ہے۔ ایک مربع نقش تیار کریں جس کے اوپر کے خانوں میں نام، مقصد اور آیت آجائے۔ مقصد میں ترقی چاہئے تو ترقی لکھیں، ملازمت چاہئے تو ملازمت لکھیں۔ اگر حصول مال چاہئے تو اس کا ذکر کرو اگر کسی خاص ملازمت یا خاص جگہ ملازمت کی ضرورت ہے تو لفظ ملازمت کے ساتھ مختصراً ذکر کرو یعنی ملازمت کی تخصیص بھی لکھی جاسکتی ہے۔ آج کل بعض لوگ بیرونی ممالک میں ملازمت کے خواہش مند ہوتے ہیں وہ بھی فائدہ اٹھاسکتے ہیں مقصد میں ''ملازمت بیرون ملک'' لکھیں اب ہم مثالی سطر یوں قائم کریں گے مثلاً احمد بن زینب طالب ہے اور ملازمت چاہتا ہے۔

| احمد زینب | ملازمت | ان اللہ ھوالرزاق | ذولقوہ المتین |
|---|---|---|---|
| ۱۲۲ | ۵۱۸ | ۴۶۷ | ۱۷۷۴ |

یہ چار ٹکڑے ہو گئے۔ مربع نقش میں باآسانی آجائیں گے۔ نقش سفید کاغذ پر زعفران سے وقت مقررہ پر لکھنا چاہئے۔ میں ایک نقش رفتار کے ساتھ ایک مثال دیتا ہوں آپ بھی اسی طرح تیار کریں رفتار کے مطابق اصل نقش بھر لیں۔

رفتار کا نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۶ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۲ | ۱۵ | ۲ | ۵ |
| ۱۴ | ۹ | ۸ | ۳ |
| ۷ | ۴ | ۱۳ | ۱۰ |

اصل نقش

۷۸۶

| احمد زینب | ملازمت | ان اللہ ھو الرزاق | ذوالقوہ المتین |
|---|---|---|---|
| ۴۶۸ | ۱۷۷۳ | ۱۲۳ | ۵۱۷ |
| ۱۷۷۲ | ۴۶۵ | ۵۲۰ | ۱۲۴ |
| ۵۱۹ | ۱۲۵ | ۱۷۷۱ | ۴۶۶ |

اصل نقش کو دیکھیں خانہ نمبر ۱ میں طالب کا نام معہ والدہ ہے۔ اس لئے اس خانہ میں عدد ۱۲۲ نہیں لکھے گئے۔ خانہ ۲ میں ۱۲۳ لکھا۔ خانہ ۳ میں ۱۲۴ لکھا۔ خانہ ۴ میں ۱۲۵ لکھا۔

اب ۵-۶-۷-۸ خانہ کو پر کرنا ہے اس میں ملازمت کے عدد سے ایک کم کر کے خانہ ۵ میں ۵۱۷ لکھا۔ خانہ ۶ میں لفظ ملازمت لکھ دیا۔ خانہ ۷ میں ۵۱۹ لکھا۔ خانہ ۸ میں ۵۲۰ لکھا۔

باقی آٹھ خانے بالکل اسی طرح پر کریں جس طرح میں نے لکھ دیئے ہیں۔ کیونکہ باقی خانوں میں آیت کے دو حصے کر کے لکھ دیا ہے۔ یہ آیت چونکہ نقوش میں قائم رہے گی۔ اس لئے ان آٹھ خانوں میں ترتیب وار ۹ سے ۱۶ خانوں کو لکھیں۔ جس میں جو ہندسہ ہو وہ لکھیں۔ جو آیت آئے وہ لکھیں۔

اس نقش کی کل میزان ۲۸۸۱ ہے۔ آپ بھی پر کر کے چاروں طرف میزان کر کے دیکھ لیں کہ ہر طرف سے تعداد درست ہے یا نہیں اگر کسی طرف سے تعداد درست نہ ہو تو سمجھ لیں نقش غلط ہو گیا۔ نقش لکھنے سے پہلے اوپر ۷۸۶ لکھیں پھر پلیٹ کر تعویذ بنالیں اور گلے میں ڈال لیں یا بازوئے راست پر باندھیں زیادہ سے زیادہ تین ماہ کی اندر مقصد ہاتھ آجائیگا۔

### عمل دوم

ٹرانسپورٹ سے فائدہ کے لئے والھکم الـہ واحـد لاالـہ الا ھـو الـرحمن الـرحیم کے اعداد لیں جو ۸۸۵ ہیں۔ اس میں اپنے نام کے اعداد ملا کر نقش مسدس مندرجہ بالا طریقہ سے پر کریں۔ اس لوح کو پاس رکھیں۔ تو اس قسم کے تمام کاروبار میں فائدہ ہوگا۔ اگر یہ لوح موٹر یا بس یا کسی بھی مشینی سواری میں رکھیں گے۔ تو وہ ٹوٹ پھوٹ اور حادثات سے محفوظ رہے گی۔ اس نقش کے نیچے چار اسم لکھیں۔

یاطھیال یا مکیال یااصبا اوث یااھیا۔

میں صرف عمل اول ہی تیار کرونگا جس کا ہدیہ کاغذ پر ۹۵۰۰/= روپے ہوگا جو بذریعہ منی آڈر بھیجیں اور نام معہ والدہ اور مقصد ضرور لکھیں۔

# تربیع
## مریخ و زحل

یہ تربیع ۲۷ اکتوبر کو رات ۷ بجکر ۲۹ منٹ پر ہے جن دو شخصوں میں ناجائز ملاپ ہو اور ان کا ملنا کسی کی بے عزتی یا سبب دشمنی یا جان کا خطرہ بنے اور شرعی طور پر ان دونوں کی علیحدگی لازمی ہو جائے تو ان دونوں میں نفاق، عداوت اور جدائی ڈالنے کے لئے اس وقت کی تاثیر سے کام لیا جا سکتا ہے مریخ و زحل دونوں نحس ستارے ہیں۔

طریقہ یہ ہے جو شخص عمر میں بڑا ہے اس کے نام معہ والدہ میں قابیل کے اعداد ملائیں اور جو چھوٹا ہو اس کے نام معہ والدہ میں ہابیل کے اعداد ملائیں اور تین نقش مثلث خاکی پر کریں یہ نقش ذوالکتاب ہوں ہر نقش کے دونوں طرف دو اشخاص کی تصویر بنائیں جن کی پشت تعویذ کی طرف ہو یعنی دونوں کے چہرے مخالف سمت پر ہوں۔ پھر اس کے اوپر اجھــــز لکھیں اور باقی تین طرف سید الشیاطین ابلیس کا نام لکھیں اب جب ہفتہ آئے تو عین دوپہر ۱۲ بجے ایک نقش دو ٹھیکریوں کے درمیان رکھ کر کسی ویران جگہ یا قبر میں دفن کر دیں اور باقی دو نقوش میں سے ایک ایک دونوں اشخاص کے گھروں یا گزرگاہ میں دفن کر دیں ان نقوش کو دفن کرنے کا دن اور وقت مقرر نہیں جب ہو سکے کر دیں لیکن دنوں کا زیادہ وقفہ نہ پڑنے دیں چند دن میں ان کے درمیان ایسی دشمنی پیدا ہو گی کے شکل دیکھنے کے روادار نہ ہوں گے نقش کالی سیاہی سے لکھیں۔ بخور رال و گوگل کا جلائیں، مثلث پر کرنے کا طریقہ یہ ہے۔

اجھز

| تابش روپ | والقینا بینہم العداوہ والبغضاء الی یوم القیمہ | وجاہت طور |
|---|---|---|
| قابیل | | ہابیل |
| ۳۳۳۴ | ۶۷۹ | ۱۰۵۵ |
| ۶۸۰ | ۱۰۵۳ | ۳۳۳۵ |

نقش کی چال یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۹ | ۴ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۶ | ۱ | ۸ |

مثال یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) تابش بن روپ | اعداد | = | ۹۱۱ |
| قابیل | اعداد | = | ۱۴۳ |
| میزان | | | ۱۰۵۴ |
| (۲) وجاہت بن طور | اعداد | = | ۶۳۰ |
| ھابیل | اعداد | = | ۴۸ |
| میزان | | | ۶۷۸ |

خانہ نمبر ایک میں وہ اعداد پر کریں جو نمبر ا کے ناموں کے اعداد میں سے ایک کم کریں (۱۰۵۳) (مثالی نقش)

خانہ نمبر ۲ میں بجائے ۱۰۵۴ کے نام معہ والدہ معہ قابیل لکھیں اور خانہ نمبر ۳ میں ایک بڑھا کر یعنی ۱۰۵۵ لکھیں۔

خانہ نمبر ۴ میں دوسرے شخص کا نام معہ والدہ معہ ہابیل لکھ دیں ان کے اعداد ۶۷۸ نہ لکھیں خانہ نمبر ۵ میں ایک کا اضافہ کر کے ۶۷۹ لکھیں پھر خانہ ۶ میں ایک کا اضافہ کر کے ۶۸۰ لکھیں۔

خانہ نمبر ۷ میں ۳۳۳۴ خانہ ۸ میں ۳۳۳۵ اور خانہ ۹ میں آیت لکھیں۔ یہ آخری تین خانے ہر نقش میں یہی رہیں گے۔ باقی کے تبدیل ہوتے رہیں گے۔

# تسدیس
## زہرہ و زحل

زہرہ و زحل کی تسدیس ۲۰ اکتوبر کو شام ۶ بجکر ۵۷ منٹ پر ہوگی۔ اگر کوئی شخص پاس رہنا نہ چاہے یا میاں بیوی میں سے کوئی خوش نہ رہتا ہو اور علیحدگی تک نوبت آ پہنچی ہو تو اس آیت کو روٹی پر انگشت شہادت سے وقت مقررہ پر لکھ کر اس کو اس وقت کھلا دیں جب کھانے پلانے کا وقت ہوتا ہے۔ انشاءاللہ پھر کبھی چھوڑ کر نہ جائے گا۔ آیت یہ ہے۔

یا ایھا الذین اصبروا رابطو وتقوالله لعلکم تفلحون

یہ آیت بخار اور خواب کے لئے بھی موثر ہے۔ تپ دق والے کو دوائی یا پانی پر ۲۱ بار دم کر کے پلائیں اور خواب میں ڈرنے والے کے گلے میں لکھ کر باندھ دیں۔

# ہبوط زہرہ

زہرہ ستارہ عورتوں سے موسیقی اور ناچ سے تعلق رکھنے والوں سے متعلق ہے- آرٹ والوں کا بھی اس سے تعلق ہے- ہبوط کے وقت ایسے تمام لوگوں کے مراتب کو گرایا جاسکتا ہے- جو مندرجہ بالا کام کرتے ہوں- یا کسی عورت کے ناجائز ملاپ کو کسی سے ختم کرایا جاسکتا ہے-

زہرہ کو ۱۱ ستمبر ایک بجکر ۲۰ منٹ دوپہر سے ۱۲ ستمبر ۸ بجکر ۴۰ منٹ صبح تک ہبوط میں رہے گا- کام کے لئے ویسے تو یہ سارا وقت ہی موزوں ہے لیکن زہرہ کی ساعت کو ہی کام کے لئے لیا جائے- اب جن دو مرد و عورت کے ناجائز ملاپ کو ختم کرانا مقصود ہو ان کے نام معہ والدہ کے اعداد نکالیں اور ۱۲ پر تقسیم کریں- جو باقی بچے اس کے ہر دو کے الگ الگ طالع معلوم کریں، مثلاً ایک باقی بچے تو طالع حمل ہے- ۲ بچیں تو طالع ثور ہے، جو دو طالع نکالیں ان کے حرلوف لیں، طالع کے حروف یہ ہیں-

۱ - حمل ا، ع، ھ
۲ - ثور ج، م، ز
۳ - جوزا ف، ی، ض
۴ - سرطان س، ل، ر
۵ - اسد ھ، ط، ع
۶ - سنبلہ ز، ب، خ
۷ - میزان ض، غ، ظ
۸ - عقرب ر، ث، ن
۹ - قوس ح، ق، ش
۱۰ - جدی خ، ت، ذ
۱۱ - دلو ظ، ک، ص
۱۲ - حوت ن، و، د

پہلے نام عورت کا معہ والدہ علیحدہ علیحدہ حروف میں لکھیں- اس کے بعد البغض اور حروف طالع لکھیں- پھر نام مرد کا معہ والدہ علیحدہ علیحدہ حروف میں لکھیں- اس کے بعد لفظ العداوت اور حروف طالع لکھیں، یہ ایک سطر ہوگی- اس سطر کو صدر مؤخر کریں- یعنی ایک حرف بائیں سے ایک دائیں سے لے کر گردش یہاں تک دیں کہ زمام نکل آئے- زمام کے طریقوں کو بار بار دینا طوالت ہے قواعد عملیات، رموز الجفر اور عامل کامل صفحہ اول میں اس کی وضاحت ہے اور رسالے میں بھی اکثر تشریح کی جاتی ہے-

اب جب تکسیر ختم ہو تو تمام ظلماتی حروف برآمد کرلیں اس کے اعداد نکال کر مثلث خاکی میں پُر کر کے دو نقش لکھیں- ایک نقش عورت کے تکیہ میں دے دیں- دوسرے نقش کے ساتھ نمک سیاہ، کالا دانہ، ہڑمل، چونہ اور پیاز تھوڑا تھوڑا باندھ کے کسی قبر میں دفن کریں اور وہاں سے تھوڑی سی مٹی اٹھالیں اور کہیں ''اے صاحب قبر! جس دن فلاں فلاں میں عداوت ہوگئی تیرے نام کی نیاز دلائی جائے گی' اس مٹی کے دو حصے کرلیں ایک حصے کو پانی میں گھول لیں اور دونوں کو جب موقع ملے پلادیں دوسری مٹی کو ان کے بستروں میں ڈال دیں یا ملاقات کی جگہ ڈال دیں، فوراً عداوت ہوگی- جن دو شخصوں کا ملاپ عزت کا نقصان لاتا ہے یا کسی دکھ یا تکلیف کا باعث ہے یا شرعاً ان کی علیحدگی واجب ہے- وہاں یہ عمل کریں، یقیناً کامیابی ہوگی-

# ماہ ستمبر

| ایام ہفتہ | ستمبر ۲۰۱۹ء | ذوالحجہ ۱۴۴۱ھ | بھادوں ۲۰۷۶ب | مقتوی نمبر | توقیعات | درجہ برج | عین وقت | شمس در برج | مواضع قمر: برج | اوقات داخلہ | منازل | اوقات داخلہ | اشکال | کیفیات |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | ۱ | محرم | ۱۶ | ۴ | یکم محرم ۱۴۴۱ھ، نیا ہجری سال | | | ۱۰ | میزان | ۴:۰۷ | غفرہ | ۴:۰۷ | | |
| پیر | ۲ | ۲ | ۱۷ | ۵ | | | | ۱۱ | | | زبانہ<br>اکلیل | ۰۰:۳۶<br>۲۱:۳۰ | | |
| منگل | ۳ | ۳ | ۱۸ | ۶ | قمر درعقرب | | | ۱۲ | عقرب | ۴:۳۴ | قلب | ۱۸:۵۴ | | ہبوط |
| بدھ | ۴ | ۴ | ۱۹ | ۷ | | | | ۱۳ | | | شولہ | ۱۷:۰۰ | | |
| جمعرات | ۵ | ۵ | ۲۰ | ۸ | شرف عطارد | | | ۱۴ | قوس | ۸:۰۷ | لغائم | ۱۵:۴۸ | | طرح |
| جمعہ | ۶ | ۶ | ۲۱ | ۹ | یوم دفاع | | | ۱۵ | | | بلدہ | ۱۵:۲۰ | | تربیع اول |
| ہفتہ | ۷ | ۷ | ۲۲ | ۱ | | | | ۱۶ | جدی | ۱۵:۳۶ | ذابح | ۱۵:۳۶ | ◓ | وبال |
| اتوار | ۸ | ۸ | ۲۳ | ۲ | | | | ۱۷ | | | بلعہ | ۱۶:۲۸ | | |
| پیر | ۹ | ۹ | ۲۴ | ۳ | نویں محرم | | | ۱۸ | | | سعود | ۱۷:۵۰ | | |
| منگل | ۱۰ | ۱۰ | ۲۵ | ۴ | عاشورہ | | | ۱۹ | دلو | ۲:۲۳ | اخبیہ | ۱۹:۳۲ | | |
| بدھ | ۱۱ | ۱۱ | ۲۶ | ۵ | وفات قائداعظمؒ، ہبوط زہرہ | | | ۲۰ | | | مقدم | ۲۱:۳۰ | | |
| جمعرات | ۱۲ | ۱۲ | ۲۷ | ۶ | | | | ۲۱ | حوت | ۴:۵۱ | موخر | ۲۳:۳۲ | | حضیض |
| جمعہ | ۱۳ | ۱۳ | ۲۸ | ۷ | | | | ۲۲ | | | | | | |
| ہفتہ | ۱۴ | ۱۴ | ۲۹ | ۸ | عطارد درمیزان، زہرہ درمیزان | | | ۲۳ | | | رشا | ۱:۳۲ | ○ | استقبال |
| اتوار | ۱۵ | ۱۵ | ۳۰ | ۹ | | | | ۲۴ | حمل | ۳:۳۱ | شرطین | ۳:۳۱ | | |
| پیر | ۱۶ | ۱۶ | ۳۱ | ۱ | | | | ۲۵ | | | بطین | ۵:۲۰ | | |
| منگل | ۱۷ | ۱۷ | اسوج | ۲ | شرف قمر | | | ۲۶ | ثور | ۱۵:۳۰ | ثریا | ۷:۰۰ | | شرف |
| بدھ | ۱۸ | ۱۸ | ۲ | ۳ | زحل مستقیم | | | ۲۷ | | | دبران | ۸:۲۴ | | |
| جمعرات | ۱۹ | ۱۹ | ۳ | ۴ | | | | ۲۸ | | | ہقعہ | ۹:۲۸ | | |
| جمعہ | ۲۰ | ۲۰ | ۴ | ۵ | | | | ۲۹ | جوزا | ۱:۵۷ | ہنعہ | ۱۰:۰۶ | | فرح |
| ہفتہ | ۲۱ | ۲۱ | ۵ | ۶ | | | | ۳۰ | | | ذراعہ | ۱۰:۱۴ | | |
| اتوار | ۲۲ | ۲۲ | ۶ | ۷ | | | | ۳۱ | سرطان | ۹:۴۹ | نثرہ | ۹:۴۹ | ◒ | ترفع<br>تربیع دوم |
| پیر | ۲۳ | ۲۳ | ۷ | ۸ | شمس درمیزان ♎ | | | میزان | | | طرفہ | ۸:۴۴ | | |
| منگل | ۲۴ | ۲۴ | ۸ | ۹ | | | | ۲ | اسد | ۱۴:۱۸ | جبہہ | ۷:۰۲ | | |
| بدھ | ۲۵ | ۲۵ | ۹ | ۱ | | | | ۳ | | | زبرہ | ۴:۴۰ | | |
| جمعرات | ۲۶ | ۲۶ | ۱۰ | ۲ | | | | ۴ | سنبلہ | ۱۵:۳۶ | صرفہ<br>عوا | ۱:۴۷<br>۲۲:۲۶ | | اوج |
| جمعہ | ۲۷ | ۲۷ | ۱۱ | ۳ | | | | ۵ | | | سماک | ۱۸:۴۸ | | |
| ہفتہ | ۲۸ | ۲۸ | ۱۲ | ۴ | | | | ۶ | میزان | ۱۵:۰۲ | غفرہ | ۱۵:۰۲ | ● | اجتماع |
| اتوار | ۲۹ | ۲۹ | ۱۳ | ۵ | | | | ۷ | | | زبانہ | ۱۱:۱۷ | | |
| پیر | ۳۰ | ۳۰ | ۱۴ | ۶ | قمر درعقرب، نیا چاند ☾ | | | ۸ | عقرب | ۱۴:۴۱ | اکلیل | ۹:۲۳ | | ہبوط |
| | | | | | | | | | | | | | | |

# کیا آپ کا برج سنبلہ ہے؟

## اگر ایسا ہے تو اپنی فطرت اور مقسومی حالات کو ذیل سے پڑھئے اور اپنے آپ کو سمجھئے۔

صدیوں قبل جب یہ زمین بھی اور علم نجوم بھی نوجوان تھے اس وقت اس سرزمین پر بے شمار مہربان، مدد کے لئے تیار رہنے والے اور بے حد مصروف عورتیں اور مرد رہتے تھے اور جن کا مقصد زندگی ہی دوسروں کے کام آنا ہوتا تھا۔ ان میں سے اکثر نے اپنی زندگی دوسرے انسانوں کی فلاح کے لئے وقف کردی تھی۔ جب کہ کچھ افراد ایسے بھی تھے جنہوں نے آخری سانس تک انتھک محنت کی اور وہ انتہائی معمولی مادی اجر کی خاطر بجائے اس کے خود ذاتی فائدے کے لئے کام کرتے۔ پس پردہ رہ کر والدین، بچوں، افسروں اور معاشرے کی بہتری کے لئے کام کرتے رہے۔ یہ تھیں وہ خصوصیات جو پرانے وقتوں میں ۲۲ اگست سے ۲۲ ستمبر کے دوران پیدا ہونے والی سنبلی افراد کے متعلق مشہور تھیں۔

جب کہ موجودہ دور میں سب سے پہلے تو ایسے بے غرض اور ذاتی قربانی دینے والے افراد کی موجودگی ہی ناقابل یقین بات لگتی ہے کیوں کہ جدھر بھی نگاہ اٹھا کر دیکھا جائے ادھر ہی خودغرضی نظر آتی ہے اور یہ احساس ہونے لگتا ہے کہ بیسویں صدی کے اس مادی دور نے سنبلی افراد کی ٹھوس خصوصیات کو بھی متاثر اور بے قدر کردیا ہے۔ اس لئے کہ آج کے زمانے میں کون کسی کے کام آنا چاہئے گا۔

قبل اس کے کہ ہم کسی سطحی نتیجے پر پہنچیں۔ ہمیں نرسوں، ڈاکٹروں، مشنری افراد اور اساتذہ کے کردار کا جائزہ لینا چاہئے۔ ان میں سے اکثر افراد اب بھی چمک دمک والے ماحول اور حالات سے دور رہ کر گھنٹوں کام کرتے ہیں اور بہت ہی معمولی معاوضہ لیتے ہیں اور یہ سب کچھ وہ ہم سب کے لئے بنی نوع انسان کی فلاح و بہبود کے لئے کرتے ہیں لیکن اس کا مطلب یہ بھی نہیں ہے کہ وہ سب جو اپنی قوت، وقت، کمزوروں، غریبوں اور مجبوروں پر صرف کرتے ہیں اور ان کے لئے محنت کرتے ہیں وہ سب کے سب برج سنبلہ ہی کی پیدائش ہوتے ہیں تاہم یہ بات ضرور ہے کہ اس برج سے متعلق افراد اس وقت تک خوش نہیں رہ سکتے جب تک کہ موجودہ دور کی خودغرضی کے اثر کو جھٹک کر کسی نہ کسی طرح دوسروں کے کام نہ آجائیں۔

اس برج سے متعلقہ جدید دور کے افراد آسان و سادہ شخصیت کے مالک نہیں ہوتے بلکہ پیچیدہ شخصیت رکھتے ہیں جو حاضر جوابی اور خاموشی کا امتزاج ہوتے ہیں عملی، عقلمندانہ سوچ اور وجدانی قوتوں کے مالک ہوتے ہیں۔ ان کی قوت اندازہ اتنی اچھی ہوتی ہے کہ کسی بھی چیز یا شخص کے اچھے یا کمزور پہلو کا نہایت درست اندازہ لگاتے ہیں یہ بخوبی جانتے ہیں کہ کس چیز کو خارج کردینا چاہئے اور کس کے ساتھ مل کر کام کرسکتے ہیں اور کس کے ساتھ کام کرنا ممکن نہیں اور اکثر ان کی رہنمائی ان کا دماغ (جس پر انہیں بے حد فخر ہوتا ہے) نہیں بلکہ ان کی چھٹی حس کرتی ہے یہاں تک کہ اکثر ان کی خواہشات کے بالکل برخلاف چلنے کو کہتی ہے۔ سنبلہ سے متعلقہ افراد چوں کہ ہمیشہ عقل استعمال کرنا پسند کرتے ہیں اور منطق سے کام لیتے ہیں اس لئے زندگی سے متعلق ان کا نقطہ نظر سرد اور عملی ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| دائرۃ البروج | یہ چھٹا برج ہے |
| عرصہ پیدائش | اگست ۲۴ تا ستمبر ۲۳ (اندازاً) |
| عنصر | خاکی |
| ماہیت | ذوجسدین |
| حاکم ستارہ | عطارد |
| برج کی علامت | کنواری لڑکی |

سنبلہ سے متعلقہ افراد جو کام بھی کرتے ہیں اسے بہترین انداز میں کرنا چاہتے ہیں یا پھر کم از کم توقعات سے بہتر ضرور کرنا چاہتے ہیں۔ یعنی یہ کہا جاسکتا ہے کہ یہ کمال ہی کو مقصد حیات سمجھتے ہیں۔ تفصیلات انہیں مسحور کردیتی ہیں اور انتہائی معمولی سی غلطی سرزد ہوجانے پر یہ گھبراہٹ اور اضطراب میں مبتلا ہوجاتے ہیں لوگ ان کے دماغ اور ہاتھوں کی بہترین کارکردگی کو سراہتے ہیں جب کہ وہ خود یہ محسوس کرتے ہیں کہ وہ اس کام کو مزید بہتر کرسکتے تھے۔ یا کام مکمل کرنے میں جتنا وقت لگا ہے اس سے کم وقت میں بھی اس کام کو مکمل کیا جاسکتا ہے اور اگر تفصیلات انہیں دلکش محسوس ہوتی ہیں تو اس میں تعجب کی کوئی بات نہیں اس لئے کہ کاموں کو بہترین اور کامل انداز میں انجام دینے کی کوشش میں سوئی کا بھالا بنادیتے ہیں اور نہ صرف دوسروں پر بلکہ اپنے آپ پر بھی ضرورت سے زیادہ تنقید کرتے ہیں۔

ان کا حاکم ستارہ عطارد ہے جو عقل اور فہم کا ستارہ ہے اس ستارے کا نام تاجروں اور چوروں کے دیوتا کے نام پر رکھا گیا ہے۔ بازوؤں میں گندم کی بالیاں اٹھائے ہوئے لہراتے ہوئے بالوں والی کنواری لڑکی اس برج کی علامت ہے۔ چنانچہ اس برج سے متعلقہ افراد گفتگو کے فن میں ماہر ہوتے ہیں۔ پودوں کے متعلق تو بے حد معلومات رکھتے ہیں



جذبات کی گہرائی کا اندازہ لگا سکے ویسے یہ سچ ہے کہ ان کے افعال اور کام شریک زندگی سے لفظوں کے مقابلے میں زیادہ اونچی آواز میں وہ سب کچھ کہہ دیتے ہیں جو یہ کہنا چاہتے ہیں۔ لیکن اس کے باوجود بیوی محبت بھرے لفظ سننے کو ترستی رہتی ہے۔ جب کہ ان کے نزدیک محبت بھرے الفاظ جذباتیت کا اظہار کرتے ہیں لیکن انہیں یہ بات یاد رکھنی چاہئے کہ محبت بھرے الفاظ بیوی کو زیادہ خوشی دیتے ہیں۔

سنبلہ سے متعلقہ لڑکیاں اور عورتیں اس قدر سلیقہ مند اور نفاست والی ہوتی ہیں کہ ان کے سفید پرس کا رنگ ہمیشہ برف کی طرح سفید رہتا ہے اور بال ہمیشہ اس طرح سنورے اور چمکدار رہتے ہیں گویا ابھی بیوٹی پارلر سے نکل کر آ رہی ہیں اور گھر ہمیشہ اس طرح سجا رہتا ہے کہ اندرون خانہ آرائش سے متعلق کسی رسالے میں تصویر دینے کے لئے کسی بھی وقت تصویر لی جا سکتی ہے۔

سنبلہ سے متعلقہ آدمیوں کی طرح سنبلی عورتیں اور لڑکیاں بھی بہت پاک دامن اور حیادار ہوتی ہیں یہ خاصے طویل عرصے تک تنہا رہ سکتی ہیں اور بڑی خوش رہتی ہیں لیکن چوں کہ یہ تجربات کی شوقین ہوتی ہیں۔ لہذا ہر قسم کا تجربہ کرنا چاہتی ہیں جس میں محبت کا تجربہ بھی شامل ہوتا ہے۔

مگر یہاں بھی جذبات کی کارفرمائی نہیں ہوتی بلکہ تجزیاتی تجسس انہیں محبت اور جنس کی طرف مائل کرتا ہے۔ تاہم اس بات کو سمجھنے کے لئے انہیں کافی لمبی مدت درکار ہوتی ہے کہ اپنے یا شریک کے جذبات کا تجزیہ اور پیمائش نہیں کی جا سکتی محبت کا دیوتا کیوپڈ بعض اوقات انہیں خاصا نچاتا ہے۔ شریک زندگی کے جذبات کا سامنا ہونے کی صورت میں ذاتی احساسات کی قوت انہیں مسلسل پریشان رکھتی ہے۔ اس لئے کہ ایسے میں یہ دل کی گہرائی سے جذبات کا اظہار کرنا چاہتے ہیں اور ایسے میں یہ بھی پتہ نہیں چلتا کہ کیا کچھ کہہ جانے میں اور یہ چیز ان کے طرز زندگی اور زندگی سے متعلق نقطہ نظر سے متصادم ہوتی ہے۔ کیوں کہ ہر معاملے

اس کے علاوہ ان میں شاعری کی صلاحیت بھی ہوتی ہے جسے یہ اپنی سرد مزاجی اور حقیقت پسندانہ نقطہ نظر کے پردے میں چھپائے رکھتے ہیں۔

اس برج سے متعلقہ بیشتر افراد کو کام کرنے کا جنون ہوتا ہے اور ایسا کام جسے کوئی دوسرا نہیں کر سکتا اسے یہ کر لیتے ہیں۔ سنبلہ سے متعلقہ افراد دل کی گہرائی میں دوسروں کی صلاحیتوں اور قوت ارادی کے متعلق کوئی اچھی رائے نہیں رکھتے۔ جب یہ کام میں کر سکتا ہوں تو تم کیوں نہیں کر سکتے؟ یہ جملہ اکثر ان کے منہ سے سنائی دیتا ہے۔ سنبلہ سے متعلقہ افراد یہ سوچتے ہیں کہ اگر باقی لوگ بھی زیادہ محنت کریں تو ہنرمندی قابلیت اور واضح سوچ کا کچھ نہ کچھ مظاہرہ ضرور کر سکتے ہیں۔ حالانکہ محنت اور کوشش کے باوجود بھی کوئی ان کے مقابلے پر نہیں آ سکتا۔ یہ سنبلہ سے متعلقہ افراد کی سوچ ہوتی ہے خواہ یہ درست ہو یا غلط لیکن بہر حال ان کی سوچ کا انداز یہی ہے۔ اس لئے کہ یہ کاریگروں اور نقادوں کا برج ہے۔

اگر کبھی کوئی دوست بری صحبت یا مصیبت کا شکار ہو جائے تو اسے اس مصیبت سے نجات دلانے کے بعد اس کی حماقت کا احساس ضرور دلاتے ہیں۔ بیوی اگر بیمار ہو جائے تو اس کے ساتھ بڑی محبت اور مہربانی کا سلوک کرتے ہیں اور بڑی ہوشیاری سے اس کا علاج کرتے ہیں اس لئے کہ یہ نئی پرانی ہر قسم کی دواؤں اور طب کے متعلق بہت زیادہ معلومات رکھتے ہیں اور جب یہ صحت یاب ہو جاتی ہے تو اسے اس کی لاپرواہیوں پر سرزنش ضرور کرتے ہیں۔ ان کے خیال میں اگر وہ لاپرواہی اختیار نہ کرتی تو بیمار نہ ہوتی۔

سنبلہ سے متعلقہ آدمی دوسروں کی مدد کرتے ہیں اور ان کے آنسو خشک کرتے ہیں لیکن اپنے حقیقی جذبات کا اظہار شاذونادر ہی کرتے ہیں۔ محبت بھرے الفاظ ان کے لبوں پر شاذونادر ہی آتے ہیں اس لئے ان کی بیوی میں خیالات پڑھنے کی صلاحیت ضرور ہونی چاہئے تاکہ شوہر کے

میں یہ منطقی رویئے کو ترجیح دیتے ہیں مگر کبھی کبھی محبت کے معاملے میں انہیں اپنے آپ پر اختیار نہیں رہتا۔

زندگی میں جلد یا بدیر انہیں ایسا شخص مل ہی جاتا ہے جس کے ساتھ یہ زندگی گزارنا چاہتے ہیں اس وقت محبت کے معاملات میں بہت سنجیدہ ہو جاتے ہیں اور پھر ایک مثالی گھر میں مثالی تعلق میں مثالی شریک زندگی بنا چاہتے ہیں لیکن ان کے شریک زندگی میں مزاح کی حس ہونی چاہئے تاکہ جب ان سے بے ڈھنگے طریقے سے کوئی کام سرزد ہو تو وہ مزاحیہ انداز میں کہہ سکے گا کہ وہ ایسے میں آپ سے زیادہ محبت کرتا ہے اگر شریک زندگی سنبلی افراد کو یہ یقین دلانے میں کامیاب ہو جائے کہ وہ کوئی مافوق الفطرت انسان نہیں اور نہ ہی بننا چاہتا ہے بلکہ ایک عام انسان رہنا چاہتا ہے اور انہیں بھی ایک عام انسان ہی دیکھنا چاہتا ہے جس سے اچھے برے ہر طرح کے کام سرزد ہوتے ہیں تو امکان ہے کہ ازدواجی زندگی زیادہ خوش گوار ہو جائے گی۔

شریک زندگی خواہ یہ یقین دلائے یا نہیں مگر یہ بات طے ہے کہ سنبلی افراد کی کوشش ہوتی ہے کہ وہ شریک زندگی کو بتائیں اس کی مدد کریں اسے تنگ کریں اور اپنے اوپر نئی ذمہ داریاں لادلیں۔ یہ تمام باتیں سنبلی افراد کے نزدیک بے حد لازمی ہوتی ہیں لیکن اس کے باوجود شریک زندگی اور کچھ دوسرے لوگ بھی سنبلی افراد کو ان کی مہربانی اور خلوص کی وجہ سے پسند کرتے ہیں۔ سنبلی افراد کا اصل روپ اس وقت نظر آتا ہے جب یہ کسی بچے، بیمار یا پریشان حال شخص کے ساتھ نظر آتے ہیں ایسے میں ان کا اصل روپ دیکھ کر دوسرے یہ بھول جاتے ہیں کہ ایک گھنٹہ قبل ہی انہوں نے اپنی تنقید سے کس طرح دوسروں کی ناک میں دم کیا ہوا تھا۔

## تبدیلی پتہ

پتہ کی تبدیلی کی فوری اطلاع دیا کریں ورنہ رسالہ گم ہو جانے کی صورت میں ادارہ ذمہ دار نہ ہوگا۔ تبدیلی پتہ کی اطلاع کے ساتھ خریداری نمبر کا حوالہ ضرور دیں۔

# حل المشکلات

پانچ وقت پابند صلوٰۃ ہو کر ہر نماز کے بعد تین سو ساٹھ بار یہ آیت جو سورۃ یوسف کے اندر ہے حفظ کر کے پڑھا کریں اور اکتالیس دن تک چلہ پورا کریں۔ آیت یہ ہے۔

فَلَمَّا رَأَيْنَهُ أَكْبَرْنَهُ وَقَطَّعْنَ أَيْدِيَهُنَّ وَقُلْنَ

حَاشَ لِلَّهِ مَا هَـٰذَا بَشَرًا إِنْ هَـٰذَا إِلَّا مَلَكٌ كَرِيمٌ

بعد جلد کے ایک وقت مقرر کر کے ۱۴۱ مرتبہ روزانہ پڑھ لیا کریں تاکہ خلہ قائم رہے۔ اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف ہمیشہ رکھیں۔ اب جب بھی کوئی مشکل آئے یا آڑا وقت آ جائے۔ رات کو آیت یوسفی ۳۶۰ بار پڑھ کر دعا مانگا کریں۔ چند دنوں میں ہی اس مشکل سے نکل جائیں گے۔ یہ ایک حرہ ہے ہر شخص کو اس کا عمل ہونا چاہئے۔ وقت خراب آتے دیر نہیں لگتی۔ یہ عمل خاندان شاذلیہ کا ہے۔ مگر اس کا ورد پیران پیر دستگیر محبوب سبحانی محی الدین سید عبدالقادر گیلانی نے اس عمل کو دائمی کیا اور زمانہ غوثیت میں تمام مشائخ طریقت پر اظہار کیا بلکہ فتوح غیب کا عمل بخش دیا۔ یہ ختم دربار غوثیہ میں اب بھی جاری ہے۔ عوام الناس کے لئے لازم ہے کہ جب مشکل پیش آئے تو ایک نشست میں گیارہ سو گیارہ بار پڑھ کر دعا کرے۔ انشاءاللہ قبول ہوگی۔ من بندہ کو یہ عنایت نامہ پیر صاحب سید ابراہیم۔ نقیب صدر نشین ادب گیلانی بغداد عراق سے موصول ہوا۔ اور اب برادران روحانی دنیا کو یہ تحفہ پیش کرتا ہوں۔

# ماہ ستمبر کیسا گزرے گا؟



آپ کی تاریخ پیدائش کے ساتھ برج اور ستارہ دیا گیا ہے- اس کے تحت اس ماہ کے حالات پڑھیں- اگر تاریخ پیدائش معلوم نہ ہوتو نام کے پہلے حرف اول کے تحت پڑھیں

## برج حمل ۔ ستارہ مریخ

حروف:- ا۔ل ۔ع ۔ی



پیدائش:- مارچ۲۱ تا اپریل۲۰

حملی افراداس ماہ ترقی کریں گے- کاروبار وملازمت کے حصول میں بہتری آئے گی- ملازمین ساتھ دیں گے۔ سیروتفریح کا پروگرام بنایا تو زائد اخراجات سے واسطہ پڑے گا-

مریخ زائچے کے چھٹے گھر میں سارا ماہ رہے گا- جس سے کام اور کاروبار پر دباؤ پڑے گا۔ ضرورت سے زیادہ محنت ہوگی-اس ماہ آپ میں قوت وحوصلہ ہوگا جس سے غیر متوقع حالات سے نبٹنے کے لئے آپمیں پوری صلاحیت ہوگی- اپنی صحت کے معاملات اور جسمانی قوت کو بہتر بنانے کے لئے ورزش کریں اور ذہنی قوت کو بڑھانے کے لئے تعلیمی یا دیگر سرگرمیوں میں حصہ لیں- ملازمت کے حصول کے لیے کوشش کامیاب ہوگی۔ ٹیکنیکل شعبے میں مہارت حاصل کریں -اس کے لیے تربیت کے مراکز میں داخلہ لیں۔ وہ افراد جو کھیل میں حصہ لے رہے ہیں یہ اپنی جسمانی قوت سے فائدہ اٹھائیں گے اور بہتر پوزیشن حاصل کریں گے -ترقی کے ملنے والے مواقعوں سے بھی فائدہ اٹھائیں گے- مریخ ۳‘۸‘۱۹‘۲۴‘۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا- تاہم ۶‘۱۴‘۲۱ تاریخ کو غیر موافق نظرات میں حادثہ یا جھگڑا ہونے بلکہ فوری طور پر مشینری کی خرابی سے پریشانی لائے گی-

۲ تاریخ کو زہرہ مشتری کی تربیع ہوگی-اس دن کے نزدیک گھریلو مسائل اور خاندانی جائیداد سے متعلق امور میں اختلافی مسلے جنم لیں گے۔ ذرائع آمدنی میں کمی کے باعث چڑ چڑاپن اور ذہنی سکون ختم ہوسکتا ہے- اس وقت بچت کرنے والی اسکیموں کی طرف متوجہ ہوں- شریک یا والدین سے مدد کی توقع نہ رکھیں یہ وقت ایسا ہے کہ بھرپور محنت کرکے ہی اپنے ذرائع آمدن کو بڑھانے کے نئے راستوں کو تلاش کرسکیں گے -اپنے جدت پسند خیالات اور دوسرں کے مشورہ سے جلد بازی میں رقم ضائع مت کریں-

۶ تاریخ کو عطارد ومشتری کی تربیع ہوگی- اس دن کے نزدیک کاروباری لین دین' بینک سے متعلقہ کام اور قانونی امور میں مشکلات سے واسطہ پڑے گا- ذہنی پریشانی ملے گی- اس وقت لوگوں کی مہربانیاں بھی پریشانی کا باعث بن سکتی ہیں- اگر ملازمت کررہے ہیں اور اس کو چھوڑ رہے ہیں تو اس وقت کا فیصلہ صحیح نہ ہوگا- مالی پریشانی اس وقت موجود ہے اسے فوری طور پر حل نہ کرسکیں گے-

ستارہ زہرہ ۱۵ تاریخ تک زائچے کے چھٹے گھر میں رہنے کے بعد ساتویں گھر میں آجائے گا- لہذا کاروباری امور میں بہتری آئے گی- اپنے کام اور کاروبار کو نئی سوچ اور ترجحات کے ذریعے ترقی دینے کی کوششیں بارآور ثابت ہونگی- لوگوں کے ذریعے فائدہ اٹھاے کا موقع حاصل ہوگا- روپیہ کمانے اور سرمایہ کاری کو بڑھانے کے لئے نئے ذرائع آمدن تلاش کرنے کی طرف توجہ دینی پڑے گی- وہ افراد جو فنون لطیفہ' تھیٹر اور آرٹسٹک کاموں سے منسلک ہیں انہیں اپنے کام کو بڑھانے اور اپنے شعبے میں تخلیقی کاوشوں کے ذریعے مقام حاصل کرنے اور نئے معاہدات کے ذریعے مالی فائدہ حاصل کرنے میں آسانی ملے گی- تاہم ملازمت کے حصول یا کام کو آگے بڑھانے میں خواتین کے ذریعے فائدہ حاصل کرسکیں گے- زہرہ ۴‘۹‘۲۰‘ ۲۵‘۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا-

۲۵ تاریخ کو عطارد مشتری کی تسدیس ہو گی- یہ وقت خاص طور پر کاروباری معاہدات' قانونی مشورہ حاصل کرنے' تحریری کاموں کو مکمل کروانے اور باحیثیت لوگوں سے رابطہ قائم کرنے

میں مدد آور ثابت ہوگا۔ ایسے کام جن میں خاندانی جائیداد اور روپیہ لگا ہوا ہے ۔ اس سے متعلقہ حسابات اور منافع سے متعلق معلومات رکھیں۔ رسل و رسائل اور پبلشنگ کے کاموں کے لئے موزوں، گھر اور زمین کی خریداری یا اس سلسلے میں معلومات اکھٹی کریں۔ اپنے کاموں کی طرف توجہ دیں جو نامکمل رہ گئے ہوں روحانی علوم اور مطالعہ سے ذہنی سکون حاصل ہوگا۔

عطارد ۱۵ تاریخ تک زائچے کے چھٹے گھر میں رہے گا اس کے بعد ساتویں گھر میں آ جائے گا۔ قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے، میل جول بڑھانے، تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لینے کے لئے جو کوشش کریں گے وہ آپ کی امیدوں کی بھی تکمیل کروائے گا۔ اس ماہ سفر بھی خوشگوار ثابت ہونگے۔ تحریری کاموں، اخبارات ورسائل کے ذریعے ادبی حلقوں میں اپنے آپ کو روشناس کروانے میں مدد ملے گی۔ اپنے کام اور کاروبار میں ترقی کرنے، نئے رجحانات کے ذریعے روپیہ کمانے اور شعوری کوششیں بہتر ثابت ہونگی۔ عطارد کی موجودگی سے جو خط و کتابت ہوگی اس کا جواب ضرور ملے گا۔ ملازمین کے ساتھ بہتر رابطے کام کی رفتار کو تیز کردیں گی۔ تاہم جسمانی صحت کی طرف سے پوری طرح آگاہ ہونا ضروری ہے۔ اپنی ذہنی و جسمانی قوت کو بڑھانے کی ضرورت ہوگی۔ عطارد ۳، ۹، ۲۰، ۲۵، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہو گا۔




اس ماہ ثوری افراد کو بچوں اور گھر والوں کے ساتھ اختلاف ابھریں گے۔ بے جا اخراجات ہونگے۔ ذرائع آمدن کو بڑھانے کے لئے اخبار یا الیکٹرونک میڈیا سے مدد لیں۔

زہرہ ۱۵ تاریخ تک زائچے کے پانچویں گھر میں رہنے کے بعد چھٹے گھر میں آجائے گا۔ اس کی موجودگی محبت کے معاملات، انعامی اسکیموں، اولاد سے متعلق تعلیمی سرگرمیاں اور خاندانی امور میں مصروفیت لائے گی۔ نئے لوگوں سے دوستی ہوگی جو کہ کئی معاملات میں تعاون کریں گے۔ وہ افراد جو اپنی قسمت بدلنے کی کوشش میں لگے ہوئے ہیں۔ اور اپنی تخلیقی سرگرمیوں کے ذریعے آرٹسٹک کاموں کو ترقی دینا چاہتے ہیں تو انہیں اپنے شوق کو آگے لانا چاہیے۔ اس ماہ خط یا خبر خوشی دے گی۔ کوئی شخص آپ کی زندگی میں آئے گا۔ جس سے محبت کا عنصر بھی داخل ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے۔ گروہی یا سوشل سرگرمیوں میں لوگوں کے ذریعے آمدن کے نئے ذرائع نکالنے میں آسانی ملے گی۔ وہ افراد جو مختلف کھیلوں، معموں یا لاٹری کے کاموں میں حصہ لیتے ہیں۔ انہیں بھی قسمت آزمائی کے مواقع ملیں گے۔ ہوسکتا ہے کہ فائدہ بھی اٹھائیں۔ زہرہ ۴، ۹، ۲۰، ۲۵، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲ تاریخ کو زہرہ مشتری کی تربیع ہوگی۔ اس دن محبت کے معاملات، خاندانی جائیداد یا شریک زندگی کا روپیہ ان تمام امور میں کسی شخص کی غیر موجودگی کی وجہ سے پریشانی اٹھانی پڑے گی۔ حالات کئی طرح سے آمدنی میں رکاوٹیں پیدا کریں گے۔ یہ وقت خاص طور پر ان خواتین کے لئے جسمانی مسائل لائے گا۔ اس دن کے نزدیک کوئی بھی تکلیف والی بات ہوتو فوراً" ڈاکٹر سے رجوع کریں۔ جگر میں خرابی کی وجہ سے کئی مسائل جنم لیں گے۔

۶ تاریخ کو عطارد مشتری کی تربیع ہوگی۔ جائیداد اور شریک کار کے روپیہ کو کسی کے کہنے میں آکر منافع والی اسکیموں میں نہ لگائیں۔ وہ لوگ جو آپ کے قریب ہونگے ان کے مشورہ پر بغیر معلومات حاصل کئے آگے نہ بڑھیں۔ اس وقت قرضہ حاصل کرنے کے لئے ملاقات کریں۔ تاہم اہم معاملات طے نہ کریں کیونکہ کچھ معاملات اختلاف پیدا کریں گے۔

ستارہ مریخ زائچے کے پانچویں گھر میں سارا ماہ رہے گا۔ لہذا جلد روپیہ کمانے والی اسکیموں، معموں، بونڈز یا دیگر کھیلوں میں حصہ لینے کی طرف رجحان رہے گا۔ تاہم محبت کے معاملات میں غیر اہم واقعات جذبات اور احساسات کو دوسری طرف سوچنے کی مہلت نہ دیں گے۔ اولاد سے متعلقہ تعلیمی سرگرمیوں میں ضرورت سے زیادہ خرچے ہونگے جن کی وجہ سے کئی کام ادھورے رہ جائیں گے۔ یہ وقت خاندانی معاملات کے مسائل کو حل کرنے میں مدد دے گا۔ تاہم غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے۔ اگر کسی خاص مقابلے میں حصہ لے رہے ہیں تو اس ماہ قوت اور حوصلہ صلاحیتوں کو چار چاند لگا دے گا۔ میکینیکل اور ٹیکنیکل کاموں کو سمجھنے اور ان میں مہارت حاصل کرنے کے لیے تربیتی کورس میں حصہ لیں۔ مریخ ۳، ۸، ۱۹، ۲۴، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم ۶، ۱۴، ۲۱ تاریخ کو نحس نظرات قائم کرے گا۔ ان دنوں بچوں کی صحت اور حادثہ ہونے کا بھی خدشہ ہے۔ محتاط رہیں۔

۲۵ تاریخ کو عطارد مشتری کی تسدیس ہوگی۔ یہ ایسا وقت ہے کہ جب کاروباری شراکت داری کے امور میں روپے کے حسابات یا لین دین میں احتیاط رکھنی ضروری ہوگی۔ میراث، ترکہ سے متعلق قانونی چارہ جوئی بہتر رہے گی۔ تاہم کاروبار کے لئے لئے گئے قرضاجات میں مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ یہ وقت کسی شخص کی صحت کی خرابی کی وجہ سے زیادہ پریشانی آسکتی ہے۔ اس وقت روحانی علوم اور مطالعہ کی طرف توجہ دیں اپنے خیالات اور سوچ کو مثبت طریقے سے استعمال کرنے کی کوشش کریں۔

عطارد ۱۵ تاریخ تک زائچے کے پانچویں گھر میں رہنے کے بعد چھٹے گھر میں داخل ہوگا۔ چنانچہ یہ وقت سوشل ملاقاتوں، روزمرہ کے معمولات میں تبدیلی لانے اور پرانے دوستوں سے تعلقات کی تجدید کے لئے موافق ثابت ہوگا۔

پانچویں گھر میں موجودگی زائد خوش بختی لائے گی۔ اگر انعامی اسکیموں، کھیلوں اور ایسے مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش قسمتی کی ضرورت ہوتی ہے تو یہ وقت ۳، ۹، ۲۰، ۲۵، ۳۰ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہو گی۔ تاہم ۶، ۱۵، ۲۴ تاریخ کو ان سرگرمیوں سے دور رہیں کیونکہ ان دنوں عطارد غیر موافق نظر قائم کرے گا۔ وہ افراد جو تعلیم اور تدریسی سرگرمیوں میں ملوث ہیں اس وقت ترقی کا موقع ملے گا۔ بچوں کی صحت اور بہتری سے متعلقہ تمام معاملات کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ وہ افراد جو اپنی صلاحیتوں کو بہتر بنانا چاہتے ہیں یا تعلیمی قابلیت میں اضافہ کرنا چاہتے ہیں تو اس سعد وقت سے فائدہ اٹھائیں۔

## برج جوزا۔ ستارہ عطارد

حروف:۔ ک۔ق



پیدائش:۔ مئی ۲۲ تا جون ۲۱

جوزاوی افراد مالی سرگرمیوں کے امور میں نہایت جلد بازی کا مظاہرہ کر سکتے ہیں۔ تاہم انہیں ترقی کرنے کے کئی مواقع حاصل ہونگے۔ سفر اور رشتہ داری سے تبدیلی آئے گی۔

عطارد ۱۵ تاریخ تک زائچے کے چوتھے گھر میں رہنے کے بعد پانچویں گھر میں داخل ہوگا۔ امکان ہے کہ گھر میں خلاف معمول زائد مہمان آئیں گے یا کم عمر بچے اور نوجوان بچے آپ کی روزمرہ کی سرگرمیوں میں سرگرم کردار ادا کریں گے۔ انہیں اگر کوئی مشکل فیصلہ کرنا ہے اور کر نہیں پا رہے ہیں تو والدین سے مشورہ لینے یا بزرگوں سے مشورہ لینے میں بالکل نہ ہچکچائیں۔ وہ افراد جن کے بچے ہیں وہ بے حد مصروف رہیں گے لہذا اپنے بچوں پر کڑی نظر رکھیں کوئی حادثہ یا تکلیف آپ کو بے چین کر دے گا۔ گھر سے متعلقہ وہ کام جنہیں اب تک نظرانداز کرتے آئے ہیں۔ انہیں تکمیل تک پہنچانے کے لئے یہ وقت بے حد موافق ثابت ہو گا۔ گھر کی آرائش اور مرمت کے لئے کام کروا رہے ہیں تو کام عمدہ اور تیزی کے ساتھ تکمیل پا جائے گا۔ عطارد ۳، ۹، ۲۰، ۲۵، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہذا گھر میں دعوت، پارٹی، قریبی افراد کے ساتھ ملاقات، گفت شنید، کسی زمین کی خریداری یا گھر کی تبدیلی کے لئے موافق ثابت ہوگی۔

۲ تاریخ کو زہرہ مشتری کی تربیع ہوگی۔ اس دن کے نزدیک کاروباری معاملات، پیشہ وارانہ امور اور سرمایہ کاری کے لئے زیادہ بہتر مواقع حاصل نہ ہونگے۔ یہ ایسا وقت ہے کہ جب بغیر سوچے سمجھے اگر اپنی جائیداد یا روپے کو کسی جلد منافع دینے والی اسکیم میں لگایا تو فائدے کی امید نہ رکھیں۔ گھر والوں کے مطالبات بھی پریشانی کا سبب بنیں گے۔ شریک زندگی کے ساتھ تعلقات میں کوئی نہ کوئی بات ذہنی پریشانی کا سبب بنے گی۔

۶ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تربیع ہوگی۔ اس دن کے نزدیک گھریلو مسائل اور خاندانی جائیداد سے متعلق امور میں اختلافات جنم لیں گے۔ آمدنی میں کمی ہو گی جس کے باعث چڑچڑاپن آئے گا اور ذہنی سکون ختم ہوسکتا ہے۔ اس وقت بچت کرنے والی اسکیموں کی طرف متوجہ دیں۔ شریک یا والدین سے مدد کی توقع نہ رکھیں یہ وقت ایسا ہے کہ بھرپور محنت کر کے ہی اپنی آمدن کو بڑھا سکیں گے اور ساتھ ہی نئے راستوں کو تلاش کریں۔

زہرہ ۱۵ تاریخ تک زائچے کے چوتھے گھر میں رہنے کے بعد پانچویں گھر میں آ جائے گا۔ گھریلو معاملات میں تناؤ کا ماحول رہا ہے تو اب بہتری آ جائے گی تعلق و ہم آہنگی سے خوشی و بہتر فضا قائم ہو گی۔ اردگرد کے ماحول کو بہتر بنانے یا تبدیل کرنے کے لیے آرائش و زیبائش کے لئے نئی چیزوں کی خریداری ذہنی سکون دے سکی گی۔ وہ افراد جو اپنے گھر کی دوبارہ مرمت کروا رہے ہیں یا نیا مکان بنوا رہے ہیں ان کی تخلیقی سوچ اور آرٹسٹک رجحان سے بہترین شاہکار بنا سکیں گے۔ وہ افراد جو فنون لطیفہ، تھیٹر کے کاموں سے منسلک ہیں انہیں اپنی صلاحیتوں کے اظہار کے مواقع ملیں گے اور لوگوں کو اپنی طرف زیادہ متوجہ کر سکیں گے۔ زہرہ ۴، ۹، ۲۰، ۲۵، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۵ تاریخ کو عطارد مشتری کی تسدیس ہوگی۔ یہ وقت خاص طور پر معاہدات، سرمایہ کاری کے سلسلے میں رابطے، پیشہ وارانہ معاملات اور ملازمت میں ترقی حاصل کرنے اور لوگوں سے رجوع کرنے کے لئے بہتر وقت ثابت ہوگا۔ یہ وقت سسرالی رشتہ داروں، گھر کے معاملات میں غیر ضروری لوگوں کو ملوث کروائے گا۔ تاہم ان امور میں نقصان ہونے کا بھی اندیشہ ہے۔ اگر کسی شخص کے اوپر بھروسہ کر کے معاملات طے کئے اور روپیہ دیا تو اس کی طرف سے روپیہ بہت دیر سے ملے گا۔ تاہم آپ کو اپنے سرمایہ کے تحفظ کے لئے کوشش کرنی ضروری ہونگی۔

مریخ زائچے کے چوتھے گھر میں سارا ماہ رہے گا۔ اس کی موجودگی سے گھریلو امور میں پریشانی سے واسطہ پڑے گا۔ جسمانی و ذہنی کاہلی کام میں سستی اور نقصان دیں گی۔ والدین یا گھر میں موجود کسی افراد کی صحت یا روپیہ گم ہو جانے کی وجہ سے پریشانی ملے گی۔ گھریلو اشیاء اچانک خراب ہونگی۔ جنہیں فوری طور پر صحیح کروانا ہوگا۔ تاہم اگر خود ٹھیک کر رہے ہیں تو احتیاط رکھیں۔ حادثہ ہونے کا اندیشہ ہے۔ مریخ کی موجودگی سے تعمیری کام اور گھر کی مرمت میں ہمت پیدا کریں۔ موڈ پر ہر وقت غصہ طاری رہے گا۔ دوسروں سے کام لیتے ہوئے تحمل سے کام لیں ورنہ معمولی بات پر جھگڑا ہوسکتا ہے۔ مریخ ۳، ۸، ۱۹، ۲۴، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم ۶، ۱۴، ۲۱ تاریخ کو محتاط رہیں جب یہ غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

## برج سرطان۔ستارہ قمر

حروف:۔ ح۔ ہ



پیدائش:۔ جون ۲۲ تا جولائی ۲۳

یہ ماہ آپ کے ذاتی کام کے اعتبار سے زیادہ اخراجات لاسکتا ہے' دوستوں کے ساتھ تعلقات میں جو رکاوٹیں حائل تھیں اب دور ہوتی ہوئی محسوس ہونگی۔ نئے دوست زندگی میں اہم موڑ ثابت ہونگے۔ گھر کے افراد سے کوئی خوشی کی خبر ملے گی۔

مریخ زائچے کے تیسرے گھر میں سارا ماہ رہے گا۔اس کی موجودگی خاندانی رشتہ داروں' تعلیمی معاملات اور تحریری کاموں میں غیر ضروری پریشانی سے واسطہ پڑے گا۔اس ماہ قریبی رشتہ داروں کے ہاں آنا جانا رہے گا۔ بھائیوں کے قریبی دوستوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آئے گی۔ سوشل سرگرمی میں قریبی افراد کے ذریعے پریشانی ملے گی۔ آپ میں غصہ اور اجڈ پن زیادہ ہوگا۔ جس کی وجہ سے غلطیاں کریں گے۔ تحریری امور میں سوچ سمجھ کر لکھیں۔ کھیل اور ورزش کے ذریعے جسمانی و ذہنی نشو ونما ہوگی۔ سوچ اور خیالات کے علاوہ فیصلہ کرنے اور باقوت قدم اٹھانے میں آسانی رہے گی۔ خود اعتمادی بھی پیدا ہوگی۔ مریخ ۳'۸'۱۹'۲۴' ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم ۶'۱۴'۲۱ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔

۲ تاریخ کو زہرہ مشتری کی تربیع ہوگی۔یہ وقت خاص طور پر روزگار اور ملازمت کے حصول کے علاوہ جاہ طلبی میں بھی پریشانی آئے گی۔اپنے اعتماد کو قائم کریں اور آگے بڑھنے کی بہت کوشش کریں۔پیشہ وارانہ معاملات کو نئے طرز اور جدت پسندی کے ساتھ کام کر کے ہی اپنی صلاحیتوں کو منوانے کا موقع ملے گا۔ سماجی سرگرمیوں' رفاہ عامہ کے کاموں سے متعلق پروگراموں کے ذریعے مالی مقاصد کے حصول کی کوشش بھی بار آور ثابت ہوگی۔

۶ تاریخ کو عطارد مشتری کی تربیع ہوگی۔ اس دن کے نزدیک کاروباری معاملات' پیشہ وارانہ امور اور سرمایہ کاری کے لئے زیادہ بہتر مواقع حاصل نہ ہونگے۔ یہ ایسا وقت ہے کہ جب بغیر سوچے سمجھے اپنی جائیداد یا روپے کو کسی جلد منافع دینے والی اسکیم میں لگایا تو فائدے کی امید نہ رکھیں۔ گھر والوں کے مطالبات بھی پریشانی کا سبب بنیں گے۔ شریک زندگی کے ساتھ تعلقات میں کوئی بات ذہنی پریشانی کا سبب بنے گی۔

زہرہ ۱۵ تاریخ تک زائچے کے تیسرے گھر میں رہنے کے بعد چوتھے گھر میں آجائے گا۔اس کی موجودگی سے محبت کے معاملات میں بہتری آئے گی اور ہوسکتا ہے سیر و تفریح کے لئے پروگرام بنائیں۔اس ماہ کوئی شخص جو قریبی رشتہ داروں یا دوستوں میں سے ہوگا وہ آپ کی زندگی میں داخل ہوگا اور اہمیت اختیار کر جائے گا۔ سوشل زندگی اور نئے رشتہ داروں سے تعلقات میں ہم آہنگی دیکھنے میں آئے گی۔ خیالات اور سوچ میں تبدیلی آئے گی۔ تخلیقی رجحانات آپ کو فائدہ دیں گے اور قریبی لوگوں سے مالی فائدہ اٹھانے کا بھی موقع ملے گا۔ فیشن ڈیزائننگ اور ملبوسات کی فروخت سے فائدہ اٹھائیں گے۔ خوشیاں حاصل کرنے اور زندگی کو پرلطف بنانے کے لئے دوسرے آپ کی مدد بھی حاصل کریں۔ زہرہ ۴'۹'۲۰'۲۵'۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۵ تاریخ کو عطارد مشتری کی تسدیس ہوگی ۔ یہ وقت قانونی معاملات کو سلجھانے اور معاہدات کو قانونی شکل دینے کے لئے موثر ثابت ہوگا۔ میل ملاقات زائد ہونگی اور گھر میں کوئی خوشی آئے گی ۔دور دراز کے سفر اور کاروباری امور کے لئے خط و کتابت میں بہتری سے واسطہ پڑے گا۔ بیرون ملک سفر میں زائد اخراجات ہونگے اور کسی اہم معاملے کو حل کرنے میں آسانی ہوگی۔اگر وصولی کے لئے جارہے ہیں تو بہتری کی توقع رکھیں۔ تعلیمی سرگرمیوں کے سلسلے میں آگے بڑھنا بہتر رہے گا۔ مطالعہ اور روحانی علوم کی طرف توجہ دینے سے عقل و شعور میں وسعت پیدا ہوگی۔

عطارد ۱۵ تاریخ تک تیسرے گھر میں رہنے کے بعد چوتھے گھر میں آجائے گا۔چنانچہ یہ ماہ آپ کے لئے پرلطف اور سرگرم وقت لائے گا۔ اپنے آپ کو جسمانی اور ذہنی دونوں لحاظ سے غیر معمولی سرگرم اور چست محسوس کریں گے۔چنانچہ تھوڑے وقت میں آپ بہت کچھ حاصل کرسکیں گے۔ وہ افراد جو حال ہی میں روزمرہ کے معمولات کی وجہ سے بندھ سے گئے تھے۔وہ یقیناً" حالات میں بہتری دیکھیں گے گھر سے باہر نکلنے اور گھومنے پھرنے' نئے لوگوں سے تعلقات قائم کرنے اور نئی سرگرمیاں اختیار کرنے کے مواقعوں سے فائدہ اٹھائیں گے۔ وہ افراد جو اپنی صلاحیتوں یا تعلیم کو بہتر بنانا چاہتے ہیں ان کے لئے عطارد کی موجودگی بے حد موافق ثابت ہوگی۔ عطارد ۳'۹'۲۰'۲۵'۳۰ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا ۔ لہذا نشر و اشاعت' سفر' سیر و تفریح' تحریرات اور ذاتی مقاصد کی دلچسپیوں سے متعلقہ اہم معاملات کے لئے تاریخیں موافق ثابت ہونگی۔

## برج اسد۔ستارہ شمس

حروف:۔ م



پیدائش:۔ جولائی ۲۴ تا اگست ۲۳

اس ماہ لین دین کے معاملے میں تیزی آئے گی کچھ نئے کام کی طرف توجہ رہے گی۔ اس ماہ ہر طرح سے لوگوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا رابطہ قائم کرنے کی کوشش کریں۔

مریخ خانہ مال میں سارا ماہ رہے گا۔یعنی

کاروباری لین دین میں احتیاط رکھنے کی ضرورت ہوگی۔ حالات جہاں روپیہ کمانے میں پوری مدد کرتے ہیں وہاں یکدم اخراجات کے بھاری بوجھ لاتے ہیں۔ اس ماہ لین دین اور حسابات میں جلد بازی سے غلطیاں ہونگی۔ غیر ضروری اخراجات سے جلد غصہ آیا کرے گا۔ تاہم تحمل مزاجی سے کام لیں۔ یہ وقت مشکلات کا باعث بنے گا۔ اگر کسی کھیل میں حصہ لے رہے ہیں تو جسمانی چوٹ لگ سکتی ہے۔ مریخ ۳، ۸، ۱۹، ۲۴، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں مکینکل اور ٹیکنیکل کام کروانا بہتر رہے گا۔ تاہم ۶، ۱۴، ۲۱ تاریخ کو محتاط رہیں جب کسی کے ساتھ جھگڑا یا حادثہ ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے۔

۲ تاریخ کو زہرہ مشتری کی تربیع ہوگی۔ اس دن کے نزدیک کاروباری لین دین، بینک سے متعلقہ کام، قانونی امور میں مشکلات سے واسطہ پڑے گا۔ ذہنی پریشانی ملے گی۔ اس وقت لوگوں کی مہربانیاں بھی پریشانی کا باعث بن سکتی ہیں۔ اگر آپ کی خود کی ملازمت ہے اور اس کو چھوڑ رہے ہیں تو اس وقت آپ کا فیصلہ صحیح نہ ہوگا۔ مالی پریشانی جو اس وقت موجود ہے اسے فوری طور پر حل نہ کرسکیں گے۔

۶ تاریخ کو عطارد مشتری کی تربیع ہوگی۔ ایسے تمام کام جن میں روپیہ کا لین دین، سرمایہ کاری، کاروباری معاہدات اور ابتدائی کاموں کو شروع کرنے کے لئے بہتر ثابت نہ ہوگا۔ کئی معاملات میں قانونی چارہ جوئی کرنی پڑے گی۔ گھریلو معاملات میں پریشانی اور اخراجات زیادہ ہونگے۔ سوشل تعلقات میں کسی شخص کی بات پر جھگڑا یا انا کا مسئلہ پیش آسکتا ہے۔ بینک سے قرضہ کے حصول میں رکاوٹیں ملیں گی۔

زہرہ ۱۵ تاریخ تک خانہ مال میں رہنے کے بعد تیسرے گھر میں آجائے گا۔ اس کی موجودگی جائیداد، کاروباری لین دین اور روپے کو تحفظ دینے کی کوشش کریں۔ اس ماہ سیر وتفریح، قیمتی اشیاء کی خریداری آپ کو جذباتی سکون اور خوشی دے گی۔ محبت کے معاملات میں کوئی شخص آپ کی زندگی میں داخل ہورہا ہے۔ یا کسی قریبی شخص کے ملنے سے قسمت میں تبدیلی دیکھنے میں آئے گی۔ آپ کے رجحانات اور خیالات میں آرٹسٹک طرز نمایاں ہوگا۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینا یا کھیل، معموں اور لاٹری کے امور سے روپیہ کمانے کا رجحان رہے گا۔ تاہم ایسی اسکیموں میں حصہ لیں جس میں رقم کا کم سے کم نقصان ہو۔ زہرہ ۴، ۹، ۲۰، ۲۵، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۵ تاریخ کو عطارد مشتری کی تسدیس ہوگی۔ اس دن کے نزدیک کاروباری گفت شنید، بینک سے قرضہ کے لئے کوششیں، انعامی اسکیموں میں شامل ہونا بہتری کی صورت پیدا کرے گا۔ کوئی شخص آپ کی زندگی میں اہم تبدیلی لائے گا اس کے تعاون سے آپ نمایاں کامیابی حاصل کریں گے۔ یہ وقت معاہدات، نئی تبدیلی لانے بلکہ معلومات حاصل کرکے ہی نئے راستے اختیار کرنے سے بہتری کی صورت پیدا ہوگی۔ قانونی امور سے متعلق مشورہ طلب کریں یا تحریری کاموں کو مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ روحانی علوم کا مطالعہ اور رفاہ عامہ کے کاموں میں حصے لے کر ذہنی سکون حاصل کرسکیں گے۔

عطارد ۱۵ تاریخ تک خانہ مال میں رہنے کے بعد تیسرے گھر میں داخل ہوگا۔ حالات کو بہتر بنانے، تحریری امور کے کام، نشر واشاعت، پبلشنگ میں بہتری ملے گی۔ قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے بہتر رہیں گے۔ مالی لین دین اور کاروباری معاملات میں اپنی مرضی کے مطابق آگے بڑھ سکیں گے۔ رابطے اور سفر زائد ہونگے۔ سفر اور ملاقاتیں لوگوں سے فائدہ حاصل کرنے میں موافق ثابت ہوگا۔ رشتہ داروں کے ساتھ بہتر تعلقات قائم ہونگے۔ رابطے زائد ہونگے اور آنا جانا اور سوشل تقریبات میں زائد حصہ لیں گے۔ بہن بھائیوں کے زائد مطالبات کو آسانی سے حل کرسکیں گے۔ تعلیمی سرگرمیوں میں آگے بڑھنا اور کچھ حاصل کرنے کی کوشش کامیابی دے گی۔ عطارد ۳، ۹، ۲۰، ۲۵، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

## برج سنبلہ۔ ستارہ عطارد

حروف: ب۔ پ۔ غ



پیدائش:۔ اگست ۲۴ تا ستمبر ۲۳

اس ماہ اہم لوگوں کے ساتھ تعلقات کو بڑھائیں تاکہ کاروباری معاہدات ومعاملات طے کرنے کے مواقع حاصل ہوں۔ تاہم رشتہ داروں کے معاملے میں جو مسائل رہے ہیں ان میں مزید اضافہ ہونے کا اندیشہ ہے۔

عطارد ۱۵ تاریخ تک تیسرے گھر میں رہنے کے بعد چوتھے گھر میں داخل ہوگا۔ اس دوران یہ آپ کو ذہنی لحاظ سے مستعد کردے گا۔ نئے خیالات اور نظریات عطاء کرے گا اور آپ کی موجودہ سرگرمیوں اور دلچسپیوں میں رنگ پیدا کردے گا۔ ان دنوں میں آپ خلاف معمول زیادہ نقل وحرکت کریں گے اور زیادہ تر وقت گھر سے باہر گزرے گا۔ اس وقت رسل ورسائل اور خط وکتابت آپ کی زندگی میں اہم کردار ادا کرے گی۔ اس سلسلے میں ۳، ۹، ۲۰، ۲۵، ۳۰ تاریخ خاص طور پر اہم ثابت ہوگی یہ تاریخیں اہم قانونی اور آفیشل معاملات طے کرنے کے لئے بھی موافق ثابت ہوگی۔ اگر آپ کسی کاروباری معاملے سے متعلق گفت شنید کررہے ہیں تو عطارد آپ کے لئے بے حد مددگار ثابت ہوگا۔ عطارد ۶، ۱۵، ۲۳ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا ان تاریخوں میں کسی بھی نئے کام یا معاملے کو آگے بڑھانے سے قبل خوب اچھی طرح سوچیں اور التواء یا مشکلات کا سامنا کرنے کے لئے تیار رہیں۔

۲ تاریخ کو زہرہ مشتری کی تربیع ہوگی۔ ایسے تمام کام جن میں روپیہ کا لین دین، سرمایہ کاری،

کاروباری معاہدات اور ابتدائی کاموں کو شروع کرنے کے لئے بہتر ثابت نہ ہوگا۔ کئی معاملات میں قانونی چارہ جوئی کرنی پڑے گی۔ گھریلو معاملات میں پریشانی اور اخراجات زیادہ ہونگے۔ سوشل تعلقات میں کسی شخص کی بات پر جھگڑا یا انا کا مسئلہ پیش آ سکتا ہے۔ بینک سے قرضہ کا حصول میں رکاوٹیں ملیں گی۔

۶ تاریخ کو عطارد مشتری کی تربیع ہوگی۔ رشتہ داروں اور قریبی افراد کے ساتھ مالی و کاروباری امور کے معاملات میں جھگڑا یا اختلاف پیدا ہوسکتا ہے۔ خفیہ دشمنی رکھنے والے افراد آپ کی زندگی کو کئی طرح سے نقصان دینے کی کوشش کریں گے۔ اس دن کے نزدیک کاروباری معاملات میں بھی احتیاط رکھیں۔ غیر ضروری اخراجات کے علاوہ قانونی امور بھی پریشان کریں گے۔ بینک، انشورنس اور ٹیکس کے معاملات بھی ابھریں گے۔

زہرہ ۱۵ تاریخ تک طالع میں رہنے کے بعد خانہ مال میں آ جائے گا۔ کاروبار اور ملازمت میں بہتری آنے کی نشاندہی ہورہی ہے۔ محبت کے معاملات ہو یا دوستی کے ان دنوں جو بھی شخص آپ کی زندگی میں آئے گا وہ ہر طرح سے مدد کرے گا۔ وہ افراد جو فنون لطیفہ، تھیٹر اور آرٹسٹک کاموں میں ملوث ہیں۔ اس ماہ اپنی کارکردگی سے لوگوں میں مقبولیت حاصل کریں گے۔ شعبے میں نام پیدا کریں گے۔ صلاحیت اور خوبی کی وجہ سے لوگ اہمیت دیں گے۔ اس طرح نئے تعلق، معاہدے آمدن کو بڑھانے میں مددگار ثابت ہونگے۔ ذہنی سکون حاصل ہوگا اور سیر و تفریح کے پروگرام بنائیں اور اپنے ماحول کو خوبصورت اور آرام دہ بنانے کے لیے قیمتی اشیاء کی خریداری کریں گے۔ زہرہ ۴، ۹، ۲۰، ۲۵، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہو گا۔

۲۵ تاریخ کو عطارد مشتری کی تسدیس ہو گی۔ اس دن کے نزدیک کاروباری معاہدات، لین دین قرضہ جات کا حصول اور باحیثیت افراد سے تعاون حاصل کرنے کے لئے جو بھی کوشش کریں گے اس میں خاطر خواہ کامیابی دیکھیں گے۔ کام اور ملازمت کے سلسلے میں تبدیلی مقام بھی ممکن ہے۔ یعنی دوسرے شہر ملازمت کے لئے جانا ہوگا۔ سفر مفید ثابت ہوگا۔ زمین یا مکان کی خرید و فروخت کریں گے تو اس میں خاطر خواہ مالی منافع حاصل ہو گا۔ روحانی و دینی علوم سے متعلق مطالعہ کر کے ذہنی سکون حاصل کریں۔

مریخ طالع میں سارا ماہ رہے گا۔ اس کی موجودگی ذہنی اور جسمانی طور پر قوت فراہم کرے گی۔ اس ماہ ایسے کام کی طرف توجہ دیں جو نامکمل تھے لہذا اپنے ذاتی کاموں کو مکمل کرسکیں گے۔ اگر کھیلوں میں حصہ لے رہے ہیں تو بہتر پوزیشن حاصل کریں گے تاہم کسی بھی حادثے سے بچنے کی کوشش کریں۔ ترقی کرنے اور کاروبار کو وسیع کرنے کے ذرائع تلاش کریں اور جہاں آپ ملازمت کر رہے ہیں وہاں بھی اپنی بہترین صلاحیتوں کے عوض ترقی کے امکانات کو روشن کر سکیں گے۔ تعمیری اور عملی کاموں میں حصہ لیں یا ٹیکنیکل شعبے میں مہارت حاصل کریں۔ اس ماہ ایسی سرگرمیوں میں حصہ لیں جس سے ذہنی قابلیت کو بڑھانے میں مدد ملے۔ مریخ ۳، ۸، ۱۹، ۲۴، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم ۶، ۱۴، ۲۱ تاریخ کو محتاط رہیں جب یہ غیر موافق نظرات کے تحت ہو گا۔ حادثہ یا جھگڑا ہونے کا اندیشہ ہے۔

**رسالہ روحانی دنیا کی اشاعت میں اضافہ آپ کا علمی و دینی فریضہ ھے**

## برج میزان۔ستارہ زہرہ

حروف:- ت۔ٹ۔ر۔ط



پیدائش:- ستمبر۲۴ تا اکتوبر۲۳

اس ماہ سماجی و سوشل سرگرمیوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا۔ امداد کے حصول میں مدد ملے گی۔ اپنی پوزیشن کو بہتر بناسکیں گے۔ اس وقت دوستوں سے فائدہ اٹھائیں۔

زہرہ ۱۵ تاریخ تک زائچے کے بارہویں گھر میں رہنے کے بعد طالع میں آ جائے گا۔ لہذا یہ وقت کاروباری امور میں لوگوں کے ساتھ تعلقات کو تجدید نو کرنے میں مدد ملے گی۔ روزمرہ کے معاملات میں تبدیلی لائیں۔ لوگ ساتھ دیں گے۔ ان لوگوں سے بھی ملاقات ہوگی جن سے اختلاف رہے ہیں تو یہ وقت ان تمام کاموں میں رکاوٹیں اور پریشانی کو دور کردے گی۔ ذہنی سکون یا خوشی کے لیے خریداری کریں گے جس سے مضبوط اور نڈر ہونے کا احساس اجاگر ہوگا۔ مالی اور کاروباری امور میں معاہدات بھی فائدہ دیں گے۔ صحت کے معاملات کو بھی اہمیت دیں۔ کچھ نئے دوستوں کا اضافہ ہوگا ان سے جو معلومات حاصل ہونگی وہ ذرائع آمدن کو بڑھانے میں مدد دیں گی۔ وہ افراد جو فنون لطیفہ، تھیٹر اور آرٹسٹک سرگرمیوں میں ملوث ہیں انہیں فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا۔ زہرہ ۴، ۹، ۲۰، ۲۵، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں سوشل تقریبات منعقد کرنی بہتر ثابت ہونگی۔

۲ تاریخ کو زہرہ مشتری کی تربیع ہوگی۔ یہ وقت خاص طور پر شراکت داری کے معاملات میں

اختلافات کا باعث بنے گی۔ یعنی رشتہ داروں اور بھائیوں کے ساتھ جو بھی کاروبار کررہے ہیں ان میں روپے کے معاملات اور ذرائع آمدن سے متعلق جھگڑا ہونے کا اندیشہ ہے اس کے علاوہ ذہن اور خیالات علیحدگی کی طرف بھی مائل ہونگے۔ اس دن کے نزدیک کاروباری معاہدہ کررہے ہیں تو تحریری اور قانونی طور پر مکمل ہونا چاہئے ورنہ روپے کا نقصان ہوگا یا قریبی افراد موقع پر دھوکہ دے جائیں گے۔ غیر ضروری اخراجات سے گریز کریں۔

۲ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تربیع ہوگی۔ روزگار اور ملازمت کے حصول کے علاوہ جاہ طلبی میں بھی پریشانی آئے گی۔ اپنے اعتماد کو قائم رکھنے کے لئے بہت کوششیں کرنی پڑیں گی۔ پیشہ وارانہ معاملات کو آگے بڑھائیں' نئے طرز اور جدت پسندی کے ساتھ کام کرکے ہی اپنی صلاحیتوں کو منوانے کا موقع ملے گا۔ سماجی سرگرمیوں' رفاہ عامہ کے کاموں سے متعلق پروگراموں کے ذریعے مالی مقاصد کے حصول کی کوششیں بھی بار آور ثابت ہوگی۔

مریخ زائچے کے بارہویں گھر میں سارا ماہ رہے گا۔ ایسے لوگوں سے نقصان ہوگا جو آپ کے کاروباری حریف ہونگے۔ یہ وقت خفیہ دشمنی سے نقصان لاتا ہے۔ اچانک اخراجات سے بھی واسطہ پڑتا ہے۔ مشین کی خرابی ہو یا صحت سے متعلقہ امور مالی پریشانی سے واسطہ پڑے گا۔ وہ افراد جو فلاحی تنظیم چلاتے ہیں وہ باقوت انداز سے اپنے پروگرام کو آگے بڑھائیں تاکہ لوگ اس میں دلچسپی لیں اور ساتھ ہی مالی امداد بھی کریں۔ یہ وقت ذہنی و جسمانی نشوونما بہتر بنانے کے لئے کسی کلب میں داخلہ لیں۔ اپنی صحت کا بھرپور خیال رکھیں۔ مریخ ۳'۸'۱۹'۲۴'۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم ۶'۱۴'۲۱ تاریخ کو محتاط رہیں جب انتشار کی کیفیت ہوگی یا چڑچڑا پن غصہ آسکتا ہے اور معمولی بات پر جھگڑا ممکن ہے۔

۲۵ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تسدیس ہوگی۔ چنانچہ اس نتیجے میں ذاتی یا کاروباری مشترکہ مالی معاملات پر دباؤ پڑے گا۔ امکان ہے کہ اس وقت زندگی میں کوئی اہم قدم اٹھائیں گے یہ وقت مالی معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ اگرچہ اس سلسلے میں کچھ مسائل سے سابقہ پڑے گا۔ کوئی رکاوٹ یا پابندی جس کا تعلق شاید کیریئر کے معاملات سے ہوگی اب واضح ہوجائے گی اور اسے دور کرنا آسان ہوگا۔

عطارد ۱۵ تاریخ تک زائچے کے بارہویں گھر میں رہنے کے بعد طالع میں داخل ہوگا۔ جہاں یہ آپ کی خواہشات کے معاملات پر مدد آور اثرات مرتب کررہا ہے۔ بنیادی طور پر سوشل سرگرمیوں اور دوستی کے معاملات پر دباؤ ڈالے گا۔ معاشرتی فلاح و بہبود کے کاموں کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ ان کاموں کا اجر بھی ملے گا اور جوش و جذبہ بھی پیدا ہوگا۔ اگر کسی معاملے میں مدد کے خواہاں ہیں یا کسی خاص مشورے یا تعاون کی ضرورت ہے تو اب آپ کو فوری مثبت جواب ملے گا۔ جن سے نیا تعلق قائم ہوا ہے ہم خیال واقع ہونگے۔ نیز یہ لوگ آپ کے نقطہ نظر میں وسعت پیدا کرنے کی ترغیب دیں گے۔ عطارد ۳'۹'۲۰'۲۵'۳۰ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ لہٰذا ان تاریخوں میں سوشل سرگرمیوں' سیر و تفریح' پارٹی' فنکشن' نشر و اشاعت سے متعلق کام انجام دینا بہتر رہے گا۔ کاروباری افراد کے ساتھ میٹنگ' گفت شنید یا ملاقاتیں بھی آپ کو نئی سوچ عطا کرے گی۔

## برج عقرب۔ ستارہ مریخ' پلوٹو

حروف:۔ ذ۔ز۔ض۔ظ۔ن



پیدائش:۔ اکتوبر ۲۴ تا نومبر ۲۲

اس ماہ عقربی افراد کو دوستوں کا ساتھ فائدہ مند رہے گا۔ سوشل و گھریلو سرگرمیوں میں اضافہ ہوگا۔ نئے لوگ زندگی میں شامل ہونگے۔ کوئی شخص دور دراز سے سفر سے آئے گا۔ رشتہ داروں اور خاندانی افراد میں عزت و وقار میں اضافہ ہوگا۔

مریخ زائچے کے گیارہویں گھر میں سارا ماہ رہے گا۔ لہٰذا جذباتی طور پر غصہ اور ذہنی انتشار سے واسطہ پڑے گا۔ اس ماہ دوستوں کے ساتھ سیر و تفریح کے پروگرام بنائیں گے یا پھر ایسی سرگرمیوں میں حصہ لیں جس سے ذہنی وسعت پیدا ہو۔ اس ماہ آپ میں ذہنی و جسمانی قوت بہت ہوگی' ہر کام اور معاملات کو آسانی سے حل کرلیں گے۔ اس ماہ آپ اپنی خواہشات کی تکمیل کرنے کی لگن میں کامیاب ہوجائیں گے۔ کھیل ہو یا تعلیمی سرگرمی ہر طرح سے کامیابی ہوگی۔ اس ماہ لوگوں سے تجدید نو کے معاملات بھی آئیں گے اور خوشی حاصل ہوگی۔ مریخ ۳'۸'۱۹'۲۴'۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم ۶'۱۴'۲۱ تاریخ کو غیر موافق نظرات میں محتاط رہنا ہوگا۔

۲ تاریخ کو زہرہ مشتری کی تربیع ہوگی۔ یہ وقت خاص طور پر رشتہ داروں اور قریبی افراد کے ساتھ کاروباری امور میں روپے کے معاملات میں جھگڑا یا اختلاف ہوسکتا ہے۔ خفیہ دشمنی رکھنے والے افراد آپ کی زندگی کو کئی طرح سے نقصان دینے کی کوشش کریں گے۔ اس دن کے نزدیک کاروباری معاملات میں بھی احتیاط رکھیں۔ غیر ضروری اخراجات کے علاوہ قانونی امور بھی پریشان کریں گے۔ بینک' انشورنس اور ٹیکس کے معاملات بھی ابھریں گے۔

۶ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تربیع ہوگی اس دن کے نزدیک کاروباری معاملات یا قانونی اور آفیشل امور میں کوئی بات پریشانی کا باعث بنے گی۔ ایسے کام جو بیرون ملک سے متعلق ہونگے ان میں کسی شخص کے ذریعے نقصان ملے گا۔ تاہم کاروباری مقابلے کے لوگوں سے بھی ہوشیار رہیں۔ ان دنوں جو بھی خفیہ معاہدات ہونگے وہ بھی آگے مسائل کا باعث بن سکتے ہیں۔

زہرہ ۱۵ تاریخ تک زائچے کے گیارہویں گھر میں رہنے کے بعد بارہویں گھر میں آ جائے گا۔ نئے دوست حلقے میں شامل ہونگے۔ اس کی موجودگی سے جدت پسندی اور تخلیقی صلاحیتوں کو بڑھانے میں مدد ملے گی۔ آپ کی جو خواہشات ہونگی وہ کسی کی مدد سے پوری ہونگی۔ یہ ماہ دوستوں کے ذریعے مالی فائدہ لاسکتا ہے، ذرائع آمدن کو بڑھانے کے لیے انعامی اسکیموں میں حصہ لینا بہتر رہے گا۔ یہ وقت محبت کے معاملات میں بہتری لائے گا۔ اس ماہ محبت کا عنصر آپ کی زندگی میں داخل ہوگا۔ اپنی ذہنی صلاحیتوں کو بڑھانے اور اپنے مقاصد کی تکمیل کے لئے کوششیں مفید ثابت ہونگی۔ زہرہ ۴، ۹، ۲۰، ۲۵، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں سوشل اور سماجی سرگرمیوں میں کسی تقریب کا انعقاد بھی فائدہ دے گا۔

۲۵ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تسدیس ہو گی۔ یہ وقت اہم کاروباری معاملات، خرید و فروخت یا نیا کاروبار شروع کرنے کے لئے اہم ثابت ہوگا۔ اس وقت کسی کے ساتھ لمبی مدت کی سرمایہ کاری یا کسی اہم پروڈکٹ کی مارکٹینگ کرنے کے لئے یہ وقت مالی فائدہ لائے گا۔ اگر آپ جائیداد یا زمین یا پراپرٹی کا کام کرتے ہیں تو اس وقت جو بھی خرید و فروخت کریں گے اس میں مالی فائدے کی نشاندہی ہورہی ہے۔ اس ماہ تجربہ کار افراد کے ساتھ مل کر کام کریں یا ایسی انجمنوں میں شمولیت اختیار کریں جہاں افراد سے کچھ حاصل ہو سکے۔

عطارد ۱۵ تاریخ تک زائچے کے گیارہویں گھر میں رہنے کے بعد بارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ چنانچہ ان افراد کے لئے اہم ثابت ہوگا جو اپنے کیریئر میں ترقی کے خواہاں ہیں اور آگے بڑھنا چاہتے ہیں۔ عطارد ۳، ۹، ۲۰، ۲۵، ۳۰ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ یہ تاریخیں خوش قسمت مواقع لائیں گی۔ انٹرویو دینے، نئی معلومات حاصل کرنے، نئے خیالات اور اسکیموں کی جانچ پڑتال، سیر و تفریح، نشر و اشاعت کے لئے بھی موافق ثابت ہونگی۔ ان دنوں کیریئر سے متعلق قدم اٹھائیں گے اس میں کامیابی کا یقین رکھیں۔ بارسوخ افراد آپ کی موافقت میں ہونگے۔ نیز لوگ مفید مشورہ اور مدد دینے کے لئے ہر وقت تیار رہیں گے۔ لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ یہ ماہ ہر لحاظ سے موافق اور آسان ہو گا۔ آپ کو ۶، ۱۵، ۲۳ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔ ان دنوں دور اندیشی اور حکمت عملی سے کام لیں کیونکہ ان دنوں عطارد غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ لہذا صرف اپنے بنیادی کام کی طرف توجہ رکھیں۔ روزمرہ کے معمولات پر ہی عمل کریں اور معاملات میں کسی قسم کی تبدیلی نہ لائیں۔

## برج قوس۔ستارہ مشتری

حروف :- ف



پیدائش:- نومبر ۲۳ تا دسمبر ۲۲

اس ماہ کیریئر کے معاملات زیادہ تبدیلی کا باعث بنیں گے۔ دوستوں کے ساتھ تعلقات اہم موڑ ثابت ہونگے۔ کام اور کیریئر کے معاملات میں موجود رکاوٹیں دور ہو جائیں گی۔

زہرہ ۱۵ تاریخ تک وتد السماء پر موجود رہنے کے بعد گیارہویں گھر میں آجائے گا۔ تخلیقی صلاحیتوں کے ذریعے کام اور کاروبار اور کیریئر میں ترقی کرنے کے مواقع حاصل ہونگے۔ یہ وقت سرمایہ کاری کرنے کے نئے ذرائع لاتا ہے۔ سیر و تفریح کے ساتھ صحت کے معاملات بھی آئیں گے۔ اچانک کسی شخص کی مدد سے بہتر کارکردگی دیکھا سکیں گے۔ فنون لطیفہ، تھیٹر یا آرٹ سے متعلقہ شعبے یا کام میں ملوث ہیں تو ان شعبوں میں اپنی فنی صلاحیتوں کا اظہار کرکے ان حلقوں میں نام پیدا کر سکیں گے۔ بزنس ہو یا پیشہ وارانہ امور نئے معاہدات فائدہ مند ثابت ہونگے۔ آپ کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہوگا۔ زہرہ ۴، ۹، ۲۰، ۲۵، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں سوشل تقریب ایک دوسرے کو قریب لانے میں موثر ثابت ہونگی۔

۲ تاریخ کو زہرہ مشتری کی تربیع ہوگی۔ اس دن کے نزدیک اپنے دوستوں کی خواہشات پر زائد اخراجات کرنے پڑیں گے۔ ان دنوں امیدیں اور توقعات کو پورا کرنے کے لئے جو اقدامات کریں گے یا جن کے ذریعے ایسا کرنا چاہیں گے تو مالی طور پر فائدہ اٹھا نہ سکیں گے۔ اس دن اپنی آمدنی کے ذرائع پر پوری توجہ دیں۔ خاندانی جائیداد کے کاموں میں کسی پر بھروسہ نہ کریں۔ ورنہ اپنی خواہشات کو پورا کرنے میں سب کچھ کھودیں گے۔

۶ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تربیع ہوگی۔ وہ افراد جو دوستوں کے حلقے میں اہمیت رکھتے ہیں۔ انہیں کچھ ایسے لوگوں کے ساتھ واسطہ پڑے گا جو روپے میں نقصانات دیں گے اور تعلقات میں اختلافات پیدا کریں گے۔ وہ خواتین جن کے ہاں اولاد ہونے والی ہے انہیں اس وقت کے نزدیک اگر صحت سے متعلق کوئی غیر معمولی بات دیکھنے میں آئے تو فوری طور پر ڈاکٹر سے رجوع کریں۔

مریخ وتد السماء پر سارا ماہ رہے گا۔ اس کی موجودگی سے کیریئر میں ترقی کرنے کے مواقع آئیں گے اس وقت سے فائدہ اٹھائیں اپنی پوری تگ و دو اور ہمت کو صرف کریں۔ خوشخبری جلد ملے گی۔ اس ماہ بڑھ چڑھ کر روزگار کو ترقی دینے کی کوششیں فائدہ مند رہیں گی اور ساتھ ہی والدین کی صحت کی بہتری کے لئے کوشش کریں۔ یہ وقت ذہنی صلاحیتوں اور جسمانی قوت بڑھ جائیں گی۔ لوگ آپ پر اعتماد کا اظہار کریں گے۔ خاص ٹیکنیکل یا انجینئرنگ کے شعبے میں داخلہ لینا چاہتے ہیں تو اپنی صلاحیتوں کو بہتر کرنے اور مستقبل میں ترقی کرنے کے اس موقع سے فائدہ اٹھانا چاہئے۔ مریخ ۳، ۸، ۱۹، ۲۴، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا ان دنوں حتمی فیصلہ اور باقوت قدم اٹھانا بہتری کے آثار پیدا کرے گا۔ تاہم ۶، ۱۴، ۲۱ تاریخ کو محتاط

رہیں۔ ان دنوں غصہ یا اشتعال نقصان دے گا۔

۲۵ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تسدیس ہو گی۔ یہ ایسا وقت ہے کہ جب محبت کے معاملات آپ کے لئے خوشی لائیں گے۔ کوئی ایسا شخص آپ کی زندگی میں داخل ہوگا جو آپ کو ترقی یا مالی فائدہ دے گا۔ اس وقت اگر کسی انعامی اسکیم یا کسی لاٹری میں حصہ لے رہے ہیں تو سرمایہ کاری کرنے سے بہتر منافع ملنے کی توقع ہے۔ کسی کے ساتھ لمبی مدت کی سرمایہ کاری میں شامل ہونا چاہتے ہیں تو اس وقت سے ضرور فائدہ اٹھائیں۔

عطارد ۱۵ تاریخ تک وتد السماء پر رہنے کے بعد گیارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ یہاں موجودگی کے دوران مالی معاملات پر دباؤ پڑے گا۔ لیکن جب ۶، ۱۵، ۲۳ تاریخ کو یہ غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا تو معمولی نوعیت کے مسائل سے واسطہ پڑے گا۔ تاہم ان غیر موافق دنوں سے قطع نظر امید افزاء حالات سے واسطہ پڑے گا۔ یہ وقت تجارتی خرید و فروخت اور تمام تجارتی لین دین کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ اگر آمدنی میں اضافہ کرنے کے لئے کوئی اور ذریعہ بھی اختیار کرنا چاہتے ہیں تو اس مقصد کے لئے ۳، ۹، ۲۰، ۲۵، ۳۰ تاریخوں کا وقت موافق ثابت ہوگا۔ اکثر افراد شریک کار یا شریک زندگی کی خوش بختی کے ذریعے فائدہ حاصل کریں گے۔ اس ماہ کے آخر میں کچھ نقد روپیہ ہاتھ آنے کا امکان ہے۔ نئے خیالات پر عمل کرنے اور تعلقات کے حلقے کو وسعت دینے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ اور ان دنوں حالات کا رخ اپنی موافقت میں کرنے کا موقع ملے گا۔ دوست بھرپور ساتھ دیں گے۔






اس ماہ رشتہ داری کے معاملات اور سفر میں بہتری آئے گی۔ محبت کے معاملات اور سوشل سرگرمیوں میں دوسروں کی مدد شامل رہے گی۔ سوچ اور خیالات کو مثبت رکھیں۔ شراکت داری کے معاملات میں مالی فائدہ ہونے کی امید ہے۔

مریخ زائچے کے نویں گھر میں سارا ماہ رہے گا۔ یہ آپ کے کاروباری سفر یا قانونی اور آفیشل کام میں بہتری آئے گی۔ اس ماہ روحانی علوم سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ اور تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لے کر ذہنی اور جسمانی صلاحیتوں کی بہتر نشوونما کرسکیں گے۔ اس ماہ تعلیم حاصل کرنے کے لئے بیرون ملک کا سفر کر رہے ہیں اپنی صلاحیتوں پر پورا بھروسہ کریں ذہنی قوت اور حوصلہ آپ کے اعتماد کو بڑھا دے گا۔ غیر ضروری معاملات کو دور رکھیں۔ تعمیری، ٹیکنیکل اور مشینری سے متعلقہ کام میں غیر ضروری پریشانی یا ٹینشن دور ہوگی۔ مریخ ۳، ۸، ۱۹، ۲۴، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں اپنے اہم کام کی طرف توجہ دیں۔ قانونی و آفیشل معاملات کو حل کرنے کے لئے مشورہ کرنا بہتر رہے گا۔ تاہم ۶، ۱۴، ۲۱ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔ جب یہ غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔

۲ تاریخ کو زہرہ مشتری کی تربیع ہوگی اس دن کے نزدیک کاروباری معاملات یا قانونی اور آفیشل امور میں کوئی بات پریشانی کا باعث بنے گی۔ ایسے کام جو بیرون ملک سے متعلق ہونگے ان میں کسی شخص کے ذریعے نقصان ملے گا۔ تاہم کاروباری مقابلے کے لوگوں سے بھی ہوشیار رہیں۔ ان دنوں جو خفیہ معاہدات ہونگے وہ آگے مسائل کا باعث بن سکتے ہیں

۶ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تربیع ہوگی۔ یہ وقت رشتہ داروں اور قریبی افراد کے ساتھ کاروباری امور میں روپے کے معاملات میں جھگڑا یا اختلاف ہوسکتا ہے۔ خفیہ دشمنی رکھنے والے افراد آپ کی زندگی کو کئی طرح سے نقصان دینے کی کوشش کریں گے۔ اس دن کے نزدیک کاروباری معاملات میں بھی احتیاط رکھیں۔ غیر ضروری اخراجات کے علاوہ قانونی امور بھی پریشان کریں گے۔ بینک، انشورنس اور ٹیکس کے معاملات بھی ابھریں گے۔

زہرہ ۱۵ تاریخ تک نویں گھر میں رہنے کے بعد دسویں گھر میں آ جائے گا۔ لہٰذا اس وقت ایڈورٹائزنگ نشر و اشاعت، ڈیزائننگ کے کاموں یا آرٹ، موسیقی کے لئے یہ ماہ اہم ثابت ہوگا۔ اگر آپ اپنی آرٹ کی نمائش یا موسیقی کا شو پیش کر رہے ہیں تو آپ کے لئے اندرون یا بیرون ملک سفر مالی منافع دے گا۔ آرٹسٹک رجحان کو پیشہ وارانہ طریقے سے پیش کریں تاکہ لوگوں کو آپ کی صلاحیتوں کا اندازہ ہوسکے۔ حالات میں مایوسی ختم ہوجائے گی۔ محبت کے معاملات کی تجدید نو کے لیے ملاقات موافق رہے گی۔ لوگ آپ کے وعدوں پر بھروسہ کریں گے۔ اس ماہ عرصے بعد پرانے دوست سے ملاقات ہوگی یا پھر دور دراز سے آنے والا شخص گھر میں اچانک اہمیت اختیار کر جائے گا جس سے گھر میں خوشی آئے گی۔ اس ماہ خیالات ترقی پذیر ہوں گے۔ زہرہ ۴، ۹، ۲۰، ۲۵، ۲۹ تاریخوں کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ ان دنوں اپنے اہم امور انجام دیں۔

۲۵ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تسدیس ہو گی۔ یہ وقت جائیداد، زمین کی خرید و فروخت کے لئے اہم ثابت ہوگی۔ قیمتی اشیاء، عورتوں سے متعلق اہم ضروریات، کو اس وقت حاصل کرنا مفید ثابت ہوتا ہے۔ اس وقت کسی بھی قسم کی خفیہ سرمایہ کاری یا قرضہ لینا بہتر رہے گا۔

عطارد ۱۵ تاریخ تک زائچے کے نویں گھر

میں رہنے کے بعد وتد السماء میں داخل ہوگا۔ چنانچہ وہ افراد جو تدریسی سرگرمیوں یا قانونی معاملات میں ملوث ہیں یہ ماہ ان کے لئے تسلی بخش ترقی لائے گا۔ لمبے سفر اور دور دراز خط و کتابت کے لئے بھی موافق ثابت ہوگا۔ عطارد ۳، ۹، ۲۰، ۲۵، ۳۰ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ قانونی اور آفیشل معاملات کے ساتھ ساتھ تفریحی نوعیت کے سفر کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ اگر کسی معاملے سے متعلق گفت شنید کرنے والوں میں آپ بھی شامل ہیں یا کسی جگہ تقریر یا اظہار خیال کے لئے آپ کو مدعو کیا ہے تو ان تاریخوں کا انتخاب کریں جو آپ کی ذہنی صلاحیتوں میں اضافہ کردے گا اور لوگ آپ کی باتوں کا اثر لیں گے۔ تاہم اگر آپ ۶، ۱۵، ۲۳ تاریخ کو سفر کر رہے ہیں تو ان دنوں بے حد محتاط رہیں اگر پبلک ٹرانسپورٹ سے سفر کر رہے ہیں تو سفر کے آغاز کے وقت کو دوبارہ چیک کرلیں۔

## برج دلو۔ ستارہ زحل، یورنس



حروف:۔
س۔ش
ث۔ص

پیدائش:۔ جنوری ۲۱ تا فروری ۱۹

اس ماہ دلوی افراد محبت کے معاملات، خاندانی اور کاروباری امور میں بہتری محسوس کریں گے۔ تاہم کوئی نئی سوچ اور معاہدہ قانونی معاملات میں ملوث کرسکتا ہے۔

مریخ زائچے کے آٹھویں گھر میں سارا ماہ رہے گا۔ لہذا میراث اور ترکہ اور شراکت داری کے معاملات میں بہتری آئے گی۔ اس ماہ شراکت داری کے امور کی طرف توجہ رہے گی۔ بے جا اخراجات اور غفلت نقصان کا باعث بن سکتی ہے۔ گھر میں موجود اہم کاغذات اور چیزوں کی حفاظت کریں چوری یا گم ہونے سے پریشانی آسکتی ہے۔ شریک زندگی کی صحت کا مسئلہ بھی درپیش آسکتا ہے۔ کوئی شخص یا قریبی رشتہ دار آپ کی زندگی میں آئے گا تو زیادہ اہمیت نہ دیں پریشانی کے علاوہ کچھ نہ دے سکے گا۔ مریخ ۳، ۸، ۱۹، ۲۴، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات بنائے گا۔ تاہم ۶، ۱۴، ۲۱ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔ جب حادثہ یا جھگڑا ہونے کا اندیشہ ہے۔

۲ تاریخ کو زہرہ مشتری کی تربیع ہوگی یہ وقت خاص طور پر شراکت داری کے امور، میراث اور ترکہ کے علاوہ شریک زندگی کے روپے سے متعلق جھگڑا ہونے کا امکان ہے۔ یہ وقت ایسا ہے کہ خاندانی رشتہ دار جائیداد کو اپنے قبضہ میں کرنے کی کوشش کریں گے۔ وہ افراد جو اپنے دوستوں کے حلقے میں اہمیت رکھتے ہیں۔ ان کا ایسے لوگوں کے ساتھ واسطہ پڑے گا جو روپے میں نقصان یا تعلقات میں اختلافات پیدا کریں گے۔

۶ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تربیع ہوگی۔ شراکت داری کے امور، میراث اور ترکہ کے علاوہ شریک زندگی کے روپے سے متعلق جھگڑا ہونے کا امکان ہے۔ یہ وقت ایسا ہے کہ خاندانی رشتہ دار جائیداد کو اپنے قبضہ میں کرنے کی کوشش کریں گے۔ قریبی دوستوں سے مشورہ کریں اور ان مسائل کو حل کرنے کی کوشش بہتر ثابت ہوگی۔ وہ افراد جو اپنے دوستوں کے حلقے میں اہمیت رکھتے ہیں۔ انہیں کچھ ایسے لوگوں سے دھوکہ ملے گا جو روپے میں نقصان کا باعث ہونگے اور تعلقات میں اختلافات پیدا کریں گے۔

زہرہ ۱۵ تاریخ تک آٹھویں گھر میں رہنے کے بعد نویں گھر میں آجائے گا۔ خاندانی میراث، ترکہ اور شریک کے روپے کے معاملات فائدہ کا باعث بنے گے۔ ان دنوں مالی حصول کی کوششوں میں رکاوٹ دور ہوجائے گی۔ وصولیابی کے معاملات میں بہتری آئے گی۔ ان دنوں سرمایہ کاری کرنے کے لیے رابطے کریں اور انوسٹمنٹ کے شعبوں میں سرمایہ لگا کر اپنے مستقبل کو محفوظ کریں۔ گھر کے فرد کا اچانک چلے جانے سے پریشانی میں اضافہ ہوسکتا ہے۔ ان دنوں گھر والوں کے مطالبات میں تیزی آئے گی۔ جو بھی روپیہ آئے گا جلد ختم ہوگا جس سے پریشانی ہوگی۔ سوشل سرگرمیوں اور سماجی امور کے کام میں لوگوں کے ساتھ میل ملاقات کریں۔ کسی پراجیکٹ پر کام شروع کر رہے ہیں تو ساتھ کام کرنے والے افراد بھرپور ساتھ دیں گے۔ زہرہ ۴، ۹، ۲۰، ۲۵، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۵ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تسدیس ہوگی۔ چنانچہ اس نتیجے میں ذاتی یا کاروباری مشترکہ مالی معاملات پر دباؤ پڑے گا۔ امکان ہے کہ اس وقت زندگی میں کوئی اہم قدم اٹھائیں گے یہ وقت مالی معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ اگرچہ اس سلسلے میں کچھ مسائل سے سابقہ پڑے گا۔ کوئی رکاوٹ یا پابندی جس کا تعلق شاید روزگار یا ملازمتکے معاملات سے ہوگی اب واضع ہوجائے گا اور اسے دور کرنا آسان ہوگا۔

عطارد ۱۵ تاریخ تک زائچے کے آٹھویں گھر میں رہنے کے بعد نویں گھر میں داخل ہوگا۔ اس دوران یہ دوستی اور شراکتی اور تمام قریبی تعلقات پر دباؤ ڈالے گا۔ دوسروں کے ساتھ رابطہ قائم کرنا سے ذہنی تروتازگی عطا کرے گا۔ کاروباری ذہنیت رکھنے والے افراد کے لئے اس ماہ تعلقات بہتر ہونگے، اہم معاہدات پر دستخط ہونگے اور نئے خیالات پر عمل کرنے کے لئے شروعات موافق ثابت ہونگی۔ ان تمام معاملات کے لئے ۳، ۹، ۲۰، ۲۵، ۳۰ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہوگی۔ ان تاریخوں میں اہم خطوط لکھنے، نشر و اشاعت، سیر و تفریح کی سرگرمیاں اور تجارتی معاہدات کے لئے بھی یہ تاریخیں مفید ثابت ہونگی۔ تاہم ۶، ۱۵، ۲۳ تاریخ میں دوسروں کے ساتھ تعلقات اور معاملات طے کرنے میں بے حد احتیاط کی متقاضی ہے۔

## برج حوت۔ستارہ مشتری،نچون

حروف:- د۔چ



پیدائش:- فروری ۲۰ تا مارچ ۲۰

اس ماہ حوتی افراد کو گھریلو معاملات میں اخراجات سے واسطہ پڑے گا۔ کاروباری اور شراکتی معاملات میں بہتری آئے گی۔ رابطے اور گفت شنید میں آسانی ملے گی۔ اچانک غیر متوقع فائدہ ملے گا۔

مریخ طالع کے مقابل گھر میں سارا ماہ رہے گا۔اس کی موجودگی شادی، نسبت اور شراکتی کاموں میں کام کا دباؤ لائے گی۔ دماغی گرمی کی وجہ سے کئی کام میں پریشانی اٹھانی پڑے گی۔اس ماہ مریخ ذہنی و جسمانی قوت میں اضافہ کر دے جس سے رشتہ داروں اور مخالفین پر اپنا دباؤ ڈال سکیں گے۔اس ماہ شادی کے معاملات بہتر رہیں گے۔ دوسروں سے کام نکلواتے ہوئے بالکل نہ ہچکچائیں۔ آمدنی کے امور آسانی کے ساتھ حل ہونگے۔غیر متوقع اخراجات بھی ہونگے۔ وہ افراد جو ملازمت کرتے ہیں انہیں ملازمت میں تبادلے کے معاملات آسکتے ہیں۔ ٹیکنیکل یا مکینکل امور سے متعلقہ شعبے میں اپنی تکنیکی مہارت کو بڑھانے کے لئے داخلہ لیں۔مریخ ۳، ۸، ۱۹، ۲۴، ۲۸ تاریخ کو موافق نظرات بنائے گا۔ان دنوں اپنے عملی اور تعمیری امور کو انجام دیں۔تاہم ۶، ۱۴، ۲۱ تاریخ کو محتاط رہیں جب حادثہ جھگڑا ہونے کا اندیشہ ہے۔

۲ تاریخ کو زہرہ مشتری کی تربیع ہوگی۔یہ وقت ایسے تمام کام جن میں روپیہ کا لین دین، سرمایہ کاری، کاروباری معاہدات اور ابتدائی کاموں کو شروع کرنے کے لئے بہتر ثابت نہ ہوگا۔ کئی معاملات میں قانونی چارہ جوئی کرنی پڑے گی۔ گھریلو معاملات میں پریشانی اور اخراجات زیادہ ہونگے۔ سوشل تعلقات میں کسی شخص کی بات پر جھگڑا یا انا کا مسئلہ پیش آسکتا ہے۔بینک سے قرضہ کا حصول میں رکاوٹیں ملیں گی۔

۶ تاریخ کو عطارد و مشتری کی تربیع ہوگی۔ شریک زندگی اور خاندان والوں کی طرف سے زائد مطالبات ہونگے۔ گھریلو جھگڑا ہونے کی بھی نشاندہی ہورہی ہے۔ یہ ایسا وقت ہے کہ اپنے روپے اور قیمتی اشیاء سے غفلت نہ برتیں۔ کام اور کاروبار میں ظاہری دشمنی سے نقصان بھی ملے گا۔ قانونی کاروائی بھی آپ کے مستقل کام پر اثر انداز ہوگا۔ گھریلو زندگی میں والدین کے ساتھ تعلقات میں تحمل مزاجی سے کام لینا ہوگا۔

زہرہ ۱۵ تاریخ تک طالع کے مقابل رہنے کے بعد آٹھویں گھر میں آجائے گا۔اس کی موجودگی سے محبت کے معاملات، شادی اور شراکتی امور میں بہتری پیدا ہوگی۔اس وقت غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہوگا اور ہوسکتا ہے کہ اس ماہ شادی ہوجائے۔اس ماہ کسی دوسرے کی خوش بختی سے فائدہ اٹھائیں گے۔ حالات کا مقابلہ کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ کام اور پیشہ وارانہ معاملات میں جدت پسندی پیدا کریں۔ آرٹسٹک خیالات سے ترقی کرنے کا رجحان ہوگا۔ صحت کو بہتر بنائیں اور ماحول کو خوشگوار بنانے کے لئے تبدیلی لائیں اور ایسی اشیاء کی خریداری کریں جس سے جسمانی آرام وسکون حاصل ہوسکے۔ لوگ ذرائع آمدن کے حصول میں نئے راستوں کا انتخاب میں مدد کریں گے۔موقع سے فائدہ اٹھانے کی کوشش کریں۔زہرہ ۴، ۹، ۲۰، ۲۵، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ یہ تاریخیں سوشل تعلقات بڑھانے، نسبت یا شادی طے کرنے کے لئے بہتر ثابت ہونگی۔

۲۵ تاریخ کو عطارد مشتری کی تسدیس ہوگی۔ یہ وقت کاروباری سرمائے کو بہتر اسکیموں میں لگایا تو اس میں کامیابی ملے گی۔اپنے کام کو وسیع بنیادوں پر بنانے کے لئے قانونی مشورے حاصل کریں بلکہ قریبی افراد یا رشتہ داروں سے تعاون حاصل کرنے کے لئے گفت شنید بھی بہتر حالات لائیں۔اہم افراد کے ذریعے کام کو آگے بڑھائیں۔ اپنی قسمت کو تبدیل کرنے کے لئے کوششیں کریں۔ مطالعہ اور معلومات حاصل کرکے ہی آگے بڑھنا زیادہ سود مند ثابت ہوگا۔ یہ وقت روحانی علوم کی طرف بھی راغبت دلائے گا۔

عطارد ۱۵ تاریخ تک طالع کے مقابل رہنے کے بعد آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ کاروبار یا روزگار سے متعلق آپ کو کسی معاملے نے الجھن میں ڈال رکھا ہے تو اب وہ واضح ہو جائے گا اور افواہوں یا لوگوں کی باتوں کی وجہ سے جو پریشانی تھی وہ بھی اب دور ہوجائے گی اس ماہ آپ روزگار اور مستقبل کے تحفظ سے متعلقہ معاملات کی طرف توجہ دیں اور اپنی بہترین صلاحیتوں کو استعمال کریں۔ نیا کاروبار شروع کرنے کا ارادہ ہے تو نئے مواقع میسر آئیں گے معمولی نوعیت کی رکاوٹوں پر باآسانی قابو پاسکیں گے اور آنے والا وقت زیادہ حوصلہ افزاء ثابت ہوگا۔بیرون ملک سے وابستہ کام اور روزگار کے معاملات پریشانی کا سبب بنے ہوئے ہیں۔ اب حالات بہتر ہوجائیں گے۔ملازمت کے لئے درخواستیں ارسال کرنے، انٹرویو دینے، معلومات حاصل کرنے اور کسی بھی نوعیت کے ذاتی کام کا آغاز کے لئے ۳، ۹، ۲۰، ۲۵، ۳۰ تاریخ کا وقت موافق ثابت ہوگا۔

# ماہ ستمبر کے ستارے




ذیل میں پہلی اور آخری تاریخوں میں ستاروں کے درجات دیئے گئے ہیں روزانہ مفصل رفتاروں کو برنی تقویم وکواکبی گائیڈر ۲۰۱۹ء میں ملاحظہ کریں۔

## ۱ — شمس

یکم کو شمس ۸ درجہ برج سنبلہ پر ہوگا۔۲۴ تاریخ کو برج میزان میں داخل ہوگا۔۳۰ تاریخ کو ۶ درجہ برج میزان پر پہنچ جائے گا۔

## ۲ — عطارد

یکم کو عطارد ۵ درجہ برج سنبلہ پر ہوگا۔۱۵ تاریخ کو برج میزان میں داخل ہوگا۔۳۰ تاریخ کو ۲۵ درجہ برج میزان پر پہنچ جائے گا۔

## ۳ — زہرہ

یکم کو زہرہ ۱۳ درجہ برج سنبلہ پر ہوگا۔۱۵ تاریخ کو برج میزان میں داخل ہوگا۔۳۰ تاریخ کو ۱۹ درجہ برج میزان پر پہنچ جائے گا۔

## ۴ — مریخ

یکم کو مریخ ۸ درجہ برج سنبلہ پر ہوگا۔پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۳۰ تاریخ کو ۲۷ درجہ برج سنبلہ پر پہنچ جائے گا۔

## ۵ — مشتری

یکم کو مشتری ۱۵ درجہ برج قوس پر ہوگا۔پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۳۰ تاریخ کو ۱۸ درجہ برج قوس پر پہنچ جائے گا۔

## ۶ — زحل

یکم کو زحل ۱۴ درجہ برج جدی پر بحالت رجعت ہوگا۔۱۹ تاریخ کو مستقیم ہوگا اور پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔۳۰ تاریخ کو ۱۴ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا۔

## ۷ — یورنس

یکم کو یورنس ۶ درجہ برج ثور پر ہوگا۔اور پورا مہینہ اسی برج میں بحالت رجعت حرکت کرے گا۔۳۰ تاریخ کو ۵ درجہ برج ثور پر پہنچ جائے گا۔

## ۸ — نپ چون

یکم کو نپ چون ۱۷ درجہ برج حوت پر ہوگا۔پورا مہینہ اسی برج میں بحالت رجعت حرکت کرے گا۔۳۰ تاریخ کو ۱۶ درجہ برج حوت پر پہنچ جائے گا۔

## ۹ — پلوٹو

یکم کو پلوٹو ۲۰ درجہ برج جدی پر بحالت رجعت ہوگا۔۳۰ تاریخ کو ۲۰ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا۔

## ۱۰ — عقدتین قمر

یکم کو راس ۱۴ درجہ پر برج سرطان پر رجعت کی حالت میں حرکت کریگا۔ذنب ۱۳ درجہ برج جدی پر رجعت کی حالت میں حرکت کریگا۔

یکم کو محرم ۱۴۴۱ھ نیا ہجری سال شروع، ۳ کو قمر درعقرب، ۵ کو شرف عطارد، ۶ کو یوم دفاع، ۹ کو نویں محرم، ۱۰ کو عاشورہ، ۱۱ کو وفات قائداعظمؒ ہبوط زہرہ، ۱۴ کو عطارد در میزان، زہرہ در میزان، ۱۷ کو شرف قمر، ۱۸ کو زحل مستقیم، ۲۳ کو شمس در میزان ☌☌، ۳۰ کو قمر درعقرب، نیا چاند ☾ ہوگا۔

# نظرات کواکب بمعہ اوقات و عملی ہدایت

**ماہ ستمبر ۲۰۱۹ء**

| سعد/نحس | وقت | اختصار | نظرات | علمی ہدایت ورہنمائی |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (اتوار ۱ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| س | ۱۹:۰۹ | ☿△♅ | عطارد تثلیث یورنس | اہم معاہدات اور معاملات بہتر رہیں گے۔خیالات کی وسعت سے بہتر نتائج حاصل کریں گے۔ |
| س | ۲۳:۴۸ | ♀△♄ | زہرہ تثلیث زحل | خاص تعلق سے اہم کام نکلوائیں، زندگی کا اہم فیصلہ دورس نتائج دے گا۔کاروباری مشورہ کرنے کا بہتر وقت۔ |
| | | | | (پیر ۲ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| ن | ۲:۳۹ | ☽□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| س | ۴:۲۳ | ☽⚹♃ | قمر تسدیس مشتری | لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی، اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| ن | ۱۳:۳۳ | ☽□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے، کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| م | ۱۵:۴۲ | ☉☌♂ | شمس قران مریخ | اس وقت جذباتی ردعمل کا اظہار ہوگا۔لوگوں میں زیادہ گھل مل جائیں امیدیں پوری ہونے کی امید ہے۔ |
| ن | ۲۱:۲۵ | ♀□♃ | زہرہ تربیع مشتری | لین دین، بینک، قرضہ کے معاملات کو بہتر کریں، کسی بھی قسم کا نقصان برداشت سے باہر ہوگا۔دھوکہ ملے |
| | | | | (منگل ۳ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| ن | ۱۵:۱۷ | ☽☍♅ | قمر مقابلہ یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کے زیادہ اثر انداز ہونے سے نیند نہ آئے گی، ٹینشن وڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| م | ۲۰:۳۹ | ☿☌♂ | عطارد قران مریخ | تعلق بنانے اور اظہار خیال میں انتشار و رکاوٹ ہوگی۔کوئی اہم معاملہ ہاتھ سے نکل جائے گا۔ |
| س | ۲۲:۱۱ | ☽⚹♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے، ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| س | ۲۲:۲۰ | ☽⚹☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں، قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے، سفری امور بھی بہتر۔ |
| س | ۲۲:۵۷ | ☽⚹☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |
| | | | | (بدھ ۴ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| س | ۴:۱۷ | ☽⚹♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی، دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| م | ۶:۳۹ | ☿☌☉ | عطارد قران شمس | اہم معاہدات کی تشکیل اور اہم فیصلہ ہونے کی امید، ٹھوس بنیادوں پر اظہار خیال دوسروں کو متاثر کرے گا۔ |
| س | ۹:۳۱ | ☽⚹♀ | قمر تسدیس زہرہ | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے نئے راستے ملیں گے، تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں میں فائدہ۔ |
| س | ۱۰:۰۹ | ☽△♆ | قمر تثلیث نپچون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے۔اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ |
| س | ۱۵:۵۷ | ☽⚹♇ | قمر تسدیس پلوٹو | اپنے اصولوں کی طرف توجہ دیں، مفاد واشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا، نئی سمت نظر آئے گی۔ |
| ن | ۱۶:۳۳ | ♀☍♆ | زہرہ مقابلہ نپچون | تعلقات کا خاتمہ یا لڑائی جھگڑا ہوسکتا ہے۔کئی افراد لپیٹ میں آئیں گے۔ |
| | | | | (جمعرات ۵ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| س | ۱۷:۳۶ | ☿△♄ | عطارد تثلیث زحل | جائیداد اور زمینداری کے کاموں میں بہتری ملے گی۔معاہدات کے لئے بہتر وقت۔ |
| | | | | (جمعہ ۶ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| ن | ۵:۴۸ | ☽□♂ | قمر تربیع مریخ | کسی شخص کی ضد غصہ کا باعث بنے گی، تاہم کسی کام کو جلد بازی میں کرنے سے گریز کریں۔ |
| ن | ۸:۰۹ | ☽□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں، مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے، صرف دوسروں کی سنیں۔ |
| ن | ۱۲:۱۰ | ☿□♃ | عطارد تربیع مشتری | کاروباری اور مالی معاہدات نہ کریں، تعمیری نوعیت کے کاموں میں رکاوٹیں ملیں گی۔ |
| م | ۱۲:۱۹ | ☽☌♃ | قمر قران مشتری | جن افراد کے ساتھ تعلقات استوار کریں گے، وہ آپ کو فائدہ دیں گے۔کسی نیک کام میں حصہ لیں۔ |
| ن | ۱۲:۲۰ | ☽□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں، مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| ن | ۱۵:۵۲ | ☽□♆ | قمر تربیع نپچون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا، خرید وفروخت میں ہوشیار رہیں، دھوکہ ہوگا۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ن | ۲۱:۰۲ | ☽□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی، تاہم تنقید زیادہ ہوگی، روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| | | | | (ہفتہ ۷ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| س | ۲:۵۵ | ☉△♄ | شمس تثلیث زحل | اہم معاملات طے کرنے اور سوچ بچار کا وقت، اہم تبدیلیاں آسکتی ہیں۔ |
| س | ۸:۴۱ | ♀△♇ | زہرہ تثلیث پلوٹو | خوشامد پرست افراد اس وقت فائدہ اٹھائیں گے، مفاد و اشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا۔ |
| ن | ۱۲:۲۳ | ☿☍♆ | عطارد مقابلہ نپ چون | منفی اور ذہنی پراگندگی اس وقت غلط رجحان کی طرف لے جائے گی، مثبت سوچ رکھیں۔ |
| | | | | (اتوار ۸ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| س | ۳:۴۶ | ☽△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی، جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| س | ۱۷:۵۲ | ☽△♂ | قمر تثلیث مریخ | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے۔ |
| س | ۱۸:۴۱ | ☽☌♄ | قمر قران زحل | اتفاقی تبدیلی آئے گی، جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| ن | ۲۰:۲۶ | ☉□♃ | شمس تربیع مشتری | خاندانی تعلقات بنانے، کاروباری معاہدات اور لین دین کے لیے ناموافق وقت۔ |
| س | ۲۲:۱۰ | ☽△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی منصوبہ بندی کریں، کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ |
| | | | | (پیر ۹ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| س | ۱:۱۸ | ☽✶♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر و تفریح کریں یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| س | ۸:۰۱ | ☽△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| م | ۸:۰۲ | ☽☌♇ | قمر قران پلوٹو | کتابوں کے ذریعے یا کسی شخص کے مشوروں کے ذریعے اپنے باطن کو صاف کریں۔ |
| س | ۸:۰۶ | ☿△♇ | عطارد تثلیث پلوٹو | غیر معمولی محنت ناقابل یقین کامیابی سے ہمکنار کر سکتی ہے، رسم و رواج میں تبدیلی آسکتی ہے۔ |
| س | ۹:۱۲ | ♂△♄ | مریخ تثلیث زحل | خاندانی تعلقات کو مضبوط کرنے کی کوشش کریں۔ آپ کی ہمت بزرگ افراد کی سوچ میں تبدیلی لائے گی۔ |
| س | ۱۳:۲۹ | ☽△♀ | قمر تثلیث زہرہ | تعلقات بنانے کا بہتر وقت، سماجی سرگرمیوں اور کلب سے متعلقہ کام بہتر رہیں گے۔ |
| | | | | (منگل ۱۰ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| ن | ۱۲:۳۳ | ☉☍♆ | شمس مقابلہ نپ چون | قانونی معاملات کے لئے تجربہ کار افراد سے مشورہ بہتر رہے گا، لمبی مدت کے کاموں میں حصہ لیں |
| ن | ۱۴:۵۶ | ☽□♅ | قمر تربیع یورنس | خیالات کا انبار ہوگا، کچھ سوجھائی نہ دے گا نامکمل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| | | | | (بدھ ۱۱ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| س | ۱۰:۲۱ | ☽✶♃ | قمر تسدیس مشتری | لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی، اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| | | | | (جمعرات ۱۲ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| ن | ۱۴:۰۵ | ♂□♃ | مریخ تربیع مشتری | غیر ضروری اخراجات ہونگے، دھوکے میں آئیں گے، قانونی معاملات بڑھ جائیں گے۔ |
| | | | | (جمعہ ۱۳ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| س | ۳:۲۶ | ☽✶♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت، اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| س | ۱۹:۰۳ | ☽✶♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی، دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| م | ۲۰:۱۰ | ☿☌♀ | عطارد قران زہرہ | تعلقات بنانے کا اہم موقع، ایک دوسرے سے اظہار خیال ہی تمام نفرت دور کر سکتا ہے۔ |
| ن | ۲۳:۳۴ | ☽□♃ | قمر تربیع مشتری | لین دین، بینک، قرضہ کے معاملات کو بہتر کریں، کسی بھی قسم کا نقصان برداشت سے باہر ہوگا۔ |
| | | | | (ہفتہ ۱۴ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| س | ۰۰:۳۷ | ☉△♇ | شمس تثلیث پلوٹو | باہمی مفاد و اشتراک کے کاموں میں نفع حاصل ہوگا، اہم کام سرانجام پا سکتے ہیں۔ |
| ن | ۱:۱۱ | ☽☍♂ | قمر مقابلہ مریخ | سفر و مشینری کے کاموں میں احتیاط رکھیں، جلد بازی میں کام نقصان دیں۔ |
| م | ۱:۴۳ | ☽☌♆ | قمر قران نپ چون | دوستی اور اعتماد میں کمی آئے گی، دھوکہ اور فریب مل سکتا ہے، سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔ |
| س | ۸:۴۸ | ☽✶♇ | قمر تسدیس پلوٹو | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے لئے نئے راستے تلاش کریں، تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں سے فائدہ۔ |
| ن | ۹:۳۲ | ☽☍☉ | قمر مقابلہ شمس | سوشل سرگرمیوں میں کسی شخص کی بات جھگڑے کا باعث بنے گی، کوئی خوشی غم میں بدل جائے گی۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ن | ۱۰:۳۹ | ♂☍♆ | مریخ مقابلہ نپ چون | چوری اور دھوکہ دہی، لڑائی جھگڑے اور علیحدگی کے امکانات ہیں۔سخت الزام لگے گا۔ |
| | | | | (اتوار ۱۵ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| ن | ۴:۳۳ | ☽☍♀ | قمر مقابلہ زہرہ | دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں، حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ملے گی۔ |
| ن | ۶:۰۷ | ☽☍☿ | قمر مقابلہ عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں، مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| | | | | (پیر ۱۶ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| ن | ۷:۲۸ | ☽□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| س | ۱۲:۲۸ | ☽△♃ | قمر تثلیث مشتری | روحانی علوم کی طرف توجہ دیں، کسی بزرگ کے مشورہ پر عمل کریں، قانونی معاملات کو حل کرنے کا بہتر وقت۔ |
| ن | ۲۱:۰۱ | ☽□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے، کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| | | | | (منگل ۱۷ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| | | | | (اس دن کوئی نظر نہیں ہے) |
| | | | | (بدھ ۱۸ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| م | ۳:۳۰ | ☽☌♅ | قمر قران یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کا زیادہ اثر ہونے سے نیند نہ آئے گی، ٹینشن وڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| س | ۱۸:۵۱ | ☽△♄ | قمر تثلیث زحل | بڑی عمر کے افراد سے مشورہ ضرور کریں، رہائش کی تبدیلی یا خریداری بہتر رہے گی۔ |
| | | | | (جمعرات ۱۹ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| س | ۱:۰۲ | ☽⚹♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر وتفریح کریں، یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| س | ۷:۱۹ | ☽△♂ | قمر تثلیث مریخ | مشکلات کا سامنا کرنے کی پوری قوت ہوگی، تعمیری کاموں کے علاوہ ٹیکنیکل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| س | ۸:۰۱ | ☽△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم ورواج اس وقت زیر بحث آئیں گے، کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| س | ۱۸:۵۶ | ☽△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی لئے منصوبہ بندی کریں، کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ |
| س | ۲۰:۴۶ | ♂△♇ | مریخ تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم ورواج اس وقت پریشانی کا باعث بنیں گے، کسی شخص کے ساتھ ازسرنو تعلق تمام معاملات کو ختم کردیگا۔ |
| | | | | (جمعہ ۲۰ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| س | ۱۵:۴۹ | ☽△♀ | قمر تثلیث زہرہ | ذرائع آمدنی کو بڑھانے کا موقع ملے گا۔خوشیاں اور سیر وتفریح کے لئے وقت نکالیں۔ |
| س | ۲۲:۲۳ | ☽△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| | | | | (ہفتہ ۲۱ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| ن | ۹:۵۳ | ☽□♃ | قمر مقابلہ مشتری | قریبی افراد روپے کے معاملات میں جھگڑا کریں گے، ہر شخص اپنی اہمیت زیادہ جتائے گا۔ |
| ن | ۱۰:۰۲ | ☽□♆ | قمر تربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا، خرید وفروخت میں ہوشیار رہیں، دھوکہ ہوگا۔ |
| ن | ۱۹:۰۴ | ☽□♂ | قمر تربیع مریخ | یہ وقت انتشار، دباؤ لاتا ہے، اچانک کسی بات پر جھگڑا ہوسکتا ہے، دیکھ کر چلیں کوئی حادثہ ممکن ہے۔ |
| ن | ۲۲:۵۰ | ♃□♆ | مشتری تربیع نپ چون | روپیہ اور کاروبار میں دھوکہ اور فریب کے علاوہ غلط فہمیاں پیدا کی جائیں گی۔ |
| | | | | (اتوار ۲۲ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| ن | ۷:۴۰ | ☽□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں، مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے، صرف دوسروں کی سنیں۔ |
| س | ۲۰:۳۰ | ☽⚹♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت، اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| ن | ۲۱:۱۸ | ☿□♄ | عطارد تربیع زحل | اہم کاروباری سرگرمیاں کے لئے ناموافق، لین دین اور فیصلے مضبوط بنیاد قائم نہ رہ سکیں گے۔ |
| | | | | (پیر ۲۳ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| ن | ۴:۲۹ | ☽□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی، تاہم تنقید زیادہ ہوگی، روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| ن | ۱۰:۳۸ | ☽☍♄ | قمر مقابلہ زحل | بڑی عمر کے افراد کی بات پر سخت رویہ اختیار کریں، خاندانی جائیداد کا معاملہ بغیر کسی نتیجہ کے ختم ہوجائیگا۔ |
| ن | ۱۲:۲۲ | ☽□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں، مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| س | ۱۵:۵۵ | ☽△♆ | قمر تثلیث نپ چون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے۔اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ن | ۲۲:۲۰ | ☽☍♇ | قمر مقابلہ پلوٹو | اہم مسئلے کو حل کریں۔ جدوجہد بہتر صورت حال لائے گی ادراکی قوتوں سے کام لینے کا بہتر وقت۔ |
| | | | | (منگل ۲۴ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| س | ۳:۰۴ | ☽⚹♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے، ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| س | ۱۶:۱ | ☽⚹☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |
| | | | | (بدھ ۲۵ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| ن | ۰۰:۱۱ | ☽□♅ | قمر تربیع یورنس | غیر متوقع تبدیلی آپ کو ذہنی انتشار میں مبتلا کرے گی، مراقبہ کے لئے بہتر وقت۔ |
| س | ۲:۰۰ | ☿⚹♃ | عطارد تسدیس مشتری | اہم معاہدات کی تشکیل، بینک سے قرضے کے حصول، انشورنس اور ٹیکس سے متعلقہ معاملے کے لئے موافق وقت۔ |
| س | ۱۲:۳۴ | ☽⚹♀ | قمر تسدیس زہرہ | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے نئے راستے ملیں گے، تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں میں فائدہ۔ |
| س | ۱۹:۲۰ | ☽△♃ | قمر تثلیث مشتری | ہر طرح سے لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی، اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| س | ۲۱:۱۳ | ☽⚹☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں، قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے، سفری امور بھی بہتر۔ |
| | | | | (جمعرات ۲۶ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| ن | ۰۰:۱۹ | ♀□♄ | زہرہ تربیع زحل | قریبی فرد کی صحت خراب ہونے کی وجہ سے پریشانی ملے گی۔ ہوسکتا ہے کوئی اہم تعلق علیحدگی کا باعث بنے۔ |
| | | | | (جمعہ ۲۷ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| س | ۰۰:۵۲ | ☽△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی، جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا۔ |
| ن | ۴:۴۸ | ☿□♇ | عطارد تربیع پلوٹو | غیر معمولی محنت ناقابل یقین کامیابی سے ہمکنار کرسکتی ہے، رسم ورواج میں تبدیلی آسکتی ہے۔ |
| س | ۱۳:۴۹ | ☽△♄ | قمر تثلیث زحل | روحانی علوم کے حصول کی کوششیں بہتر ہوگی، کسی بڑے کی نصیحت پر ضرور عمل کریں۔ |
| ن | ۱۸:۲۱ | ☽☍♆ | قمر مقابلہ نپ چون | ذہنی پریشانی اور خیالات کے زیادہ اثر روپے پر پڑے گا، ٹینشن وڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| ن | ۱۹:۴۴ | ☽□♃ | قمر تربیع مشتری | اہم کاغذات اور روپے کا دھیان رکھیں چوری یا گم ہونے کا اندیشہ ہے۔ |
| | | | | (ہفتہ ۲۸ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| س | ۰۰:۱۹ | ☽△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم ورواج اس وقت زیر بحث آئیں گے، کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| س | ۸:۵۷ | ☽☌♂ | قمر قران مریخ | اپنے مقاصد اور اپنی بات پر ڈٹے رہیں، اہم فیصلے کریں، تبدیلی لانے کا موقع ملے گا۔ |
| ن | ۲۳:۲۵ | ☽☌☉ | قمر قران شمس | سوشل سرگرمیوں سے متعلق کاموں کے لئے بہتر، خاندانی تعلق بنانے کا بہتر وقت۔ |
| | | | | (اتوار ۲۹ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| س | ۴:۴۰ | ♀⚹♃ | زہرہ تسدیس مشتری | اہم معاہدات اور فیصلے کے لئے سعد وقت، شادی بیاہ سے متعلقہ معاملات کو طے کرنے کا موافق وقت۔ |
| ن | ۱۳:۰۷ | ☽□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔ کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| س | ۱۹:۲۶ | ☽⚹♃ | قمر تسدیس مشتری | ہر طرح سے لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی، اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| م | ۲۰:۳۷ | ☽☌♀ | قمر قران زہرہ | اس وقت جذباتی ردعمل کا اظہار ہوگا۔ لوگوں میں زیادہ گھل مل جائیں گے امیدیں پوری ہوسکتی ہیں۔ |
| ن | ۲۳:۳۹ | ☽△♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔ وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے، کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| | | | | (پیر ۳۰ ستمبر ۲۰۱۹ء) |
| م | ۷:۰۵ | ☽☌☿ | قمر قران عطارد | ہر طرح کی معلومات حاصل کر کے بہتر فیصلہ کریں، تحریر وتقریر کے لئے موافق۔ |
| ن | ۲۳:۵۵ | ☽☍♆ | قمر مقابلہ نپ چون | اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے۔ |

# علم النفس

## خاص خاص اوقات کے امراض کا بغیر دوا علاج

بعض اشخاص کو کوئی خاص مرض کسی خاص وقت میں ہوتا ہے- اس خاص وقت کے علاوہ تندرست ہوتے ہیں- مثلاً کسی کو بخار یا لرزہ دن کے کسی خاص وقت میں آتا ہے یا دردسر کسی خاص وقت میں ہوتا ہے جس طرح دردشقیقہ ہے کہ عروج آفتاب تک تیز ہوتا ہے اور زوال آفتاب کے ساتھ ساتھ متنزل ہوتا جاتا ہے- یا بعض اصحاب کو کسی وقت اور دن معینہ پر تپ یا لرزہ آتا ہے یا بعض اشخاص کو کسی خاص چیز کھانے سے خاص تکلیف ہوجاتی ہے-

ایسے امراض کا علاج طب سے بھی کیا جاتا ہے اور بعض اوقات ایک حدتک مفید بھی ہوتا ہے- تعویذ گنڈوں سے بھی علاج کیا جاتا ہے اور یہ بھی ایک حدتک مفید ہوتا ہے- لیکن آپ اصل مرض اور اس کا علاج دریافت کریں تو میں جس علاج کو ترجیح دوں گا- وہ سانس کے ذریعے علاج ہے-

طب کا علاج جڑی بوٹیوں سے ہے- عملیات کا علاج سیارگان سے متعلق ہے- حکیم مطلق نے ہر جڑی بوٹی کا تعلق کسی نہ کسی ستارے سے رکھا ہے- یہی وجہ ہے کہ کوئی دوا کسی کو مفید اور کسی کو مضر ہوتی ہے یا بعض اوقات مفید اور بعض اوقات مضر ہوتی ہے یا عملیات کسی کو مضر اور کسی کو مفید ہوتے ہیں یا کبھی مفید اور کبھی مضر ہوتے ہیں دوا ہو یا عملیات سب ہی سیارگان کے اثرات کام کرتے ہیں- ہمارا سانس بھی انہیں اثرات سے متاثر ہوتا ہے-

بہر حال جن اصحاب کو کسی خاص مرض کا دورہ خاص وقت میں ہوتا ہو تو علم النفس سے خود ہی علاج کرلیں اس کی ترکیب یہ ہے کہ جب مرض کا دورہ پڑے تو معلوم کرو کہ اس وقت ناک کے کس نتھنے سے سانس چل رہا ہے جب دوسری دفعہ دوسرے کا وقت آئے تو دورہ سے قبل اس نتھنے کو روئی سے بند کردو اور دوسرے نتھنے سے سانس لو چونکہ جاری نتھنا آپ نے بند کردیا ہے- اس لئے ابتداء میں ہوا رک رک کر اندر جائے گی- مگر تھوڑے ہی وقفہ کے بعد سانس بآسانی اندر جانے لگے گی بس سانس تبدیل کرنے سے دورہ موقوف ہوجائے گا- اگر ایک دفعہ ایسا نہ ہو تو اگلی دفعہ پھر سانس کا رخ بدل دو- بعض اوقات دورہ میں کمی ہوتی ہے بالکل موقوف نہیں ہوتا لیکن چند بار ہی عمل کرنے سے دورہ بند ہوجاتا ہے اور صحت کامل ہوجاتی ہے دورہ آنے سے تقریباً آدھ گھنٹہ پہلے سانس بدل دو-

اسی طرح جس شے کا کھانا تم کو مضر ہوتا ہے تو اس چیز کو استعمال کرو- مگر کھانے سے قبل دیکھ لو کہ کسی نتھنے سے سانس چل رہا ہے- اب اس شے کے اثر کو دیکھو- اگر اس نے نقصان کیا ہے تو آئندہ جب وہ چیز کھاؤ تو سانس بدل لو- ہرگز نقصان نہ ہوگا- بلکہ نقصان کی بجائے فائدہ ہوگا-

یاد رکھیں کہ ہمارا سانس ہر گھنٹہ بعد تبدیل ہوتا رہتا ہے ایک سرد رو ہوتی ہے ایک گرم رو ہوتی ہے- اس سانس کو خود تبدیل کیا جاسکتا ہے- جس نتھنے کو کھولنا مقصود ہو تو مخالف نتھنے کو روئی سے بند کردو- دوسرا نتھنا جاری ہوجائے گا- اگر روئی نہ ملے تو جاری سانس کے کروٹ کے بل لیٹ جاؤ- ہاتھ سے نتھنا بند کردو- چند سیکنڈ میں سانس تبدیل ہوجائے گا-

# حضرت کاش البرنی رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور محققانہ تصنیفات

| | | |
|---|---|---|
| ۱- عامل کامل حصہ اول | جفری قواعد کے سریع التاثیر عملیات' اسماء' موکلات' دعوات | قیمت ؛ ۳۶۰ روپے |
| ۲- عامل کامل حصہ دوم | علم النقوش اور علم الالواح، علم تکسیر، علم الاعداد | قیمت ؛ ۵۵۰ روپے |
| ۳- حل المقاصد | مستحصلہ عربی' اردو زبان میں سوال و جواب | قیمت ؛ ۱۴۸ روپے |
| ۴- الساعت حصہ اول | روزانہ کام کرنے کی سعد اور نحس اثرات کا ساعتی نظام | قیمت ؛ ۴۵۰ روپے |
| ۵- الساعت حصہ دوم | ساعتی نظام کی تفصیل معہ اعمال' اسماء' عزیمتیں، طلسم | قیمت ؛ ۳۶۰ روپے |
| ۶- رموز الجفر | تسخیر' شرفات کواکب' اسمائے الٰہی' جفر کے حصہ آثار پر عظیم کتاب | قیمت ؛ ۴۲۵ روپے |
| ۷- عددوں کے حکومت حصہ اول | علم الاعداد کے تجربات' نظریات نام کے اعداد سے قسمت، غیبی نمبر | قیمت ؛ ۴۵۰ روپے |
| ۸- عددوں کی حکومت حصہ دوم | کل امور ہائے زندگی کے علاوہ کی نسبت و زائچہ اعداد کی تشریح | قیمت ؛ ۳۶۰ روپے |
| ۹- قواعد عملیات | عملیات کرنے والوں کے لئے جملہ معلومات | قیمت ؛ ۳۴۰ روپے |
| ۱۰- اسباق النجوم | نجوم کی ابتدائی معلومات' برجوں کی تفصیل معہ زائچہ بنانا | قیمت ؛ ۴۸۰ روپے |
| ۱۱- رجوع ہمزاد | ہمزاد کو قابو کرنے کے طریقے اور عملیات | قیمت ؛ ۲۰۰ روپے |
| ۱۲- جذب القلوب | اعداد متحابہ کا نظریہ و عملیات محبت اور حاضری مطلوب کے اعمال | قیمت ؛ ۲۰۰ روپے |
| ۱۳- پتھروں کے سحری خواص | حصول برکات کے لئے جواہرات کا پہننا اور حقائق | قیمت ؛ ۲۸۰ روپے |
| ۱۴- آثار النجوم حصہ اول | اصطلاحات و تشریحات، مکمل زائچے کی تفصیل | قیمت ؛ ۸۵۰ روپے |
| ۱۵- آثار النجوم حصہ دوم | زائچہ کے پڑھنے کا طریقہ' کردار' شادی' روپیہ، تعلیم' پیشہ | قیمت ؛ ۴۸۰ روپے |
| ۱۶- روح قرآن حصہ اول | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ؛ ۳۵۰ روپے |
| ۱۷- روح قرآن حصہ دوم | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ؛ ۳۵۰ روپے |
| ۱۸- المختصر | عہد رسالت سے قرون اولی کی تاریخ | قیمت ؛ ۲۰۰ روپے |
| ۱۹- بچے اور ستارے | بچوں کی پرورش، تعلیم اور پیشہ کی رہنمائی | قیمت ؛ ۳۸۰ روپے |
| ۲۰- تعلقات | زن و شوہر کی مزاجی اور مقسومی کیفیت جاننا | قیمت ؛ ۲۰۰ روپے |
| ۲۱- تقویم المومنین | شرعی نقطہ نظر سے تاریخوں کا نیک و بد | قیمت ؛ ۱۵۰ روپے |
| ۲۲- برنی تقویم برائے سال | جاری سال کے ستاروں کی رفتاریں' ہر شخص کے حالات' گرہن' سفر' سعد و نحس اوقات' کلینڈر | قیمت ؛ ۲۵۰ روپے |
| ۲۳- برنی روزانہ کواکبی گائیڈ | سرمایہ کاری' قمر سے متعلقہ کام' نظرات' ۱۸۰ صفحات پر مشتمل روزانہ کام کی اہم ڈائری | قیمت ؛ ۲۵۰ روپے |
| ۲۴- تسویۃ البیوت | ۲۴ گھنٹے پر مشتمل (ہر ۴ منٹ کا وقفہ) زائچے کے گھروں کے درجات۔ پاکستان کے سو شہروں | قیمت ؛ ۹۵۰ روپے |
| ۲۵- اٹلس | دس ہزار (چھوٹے و بڑے شہر و گاوں) پر مبنی پاکستان کی پہلی کتاب جس میں ہر شہر و گاوں کا تفاوت وقت موجود ہے | قیمت ؛ ۱۲۰۰ روپے |
| ۲۶- برنی کواکبی رفتاریں | ۵۰ سال (۱۹۵۰ تا ۲۰۰۰ء) کی مکمل کواکبی رفتاریں' گرھن' رجعت و استقامت' اسلامی مہینے و تاریخ | قیمت ؛ ۱۲۵۰ روپے |
| ۲۷- کواکبی کلینڈر | کواکب کی معلومات' نظرات' ستاروں کی رفتاریں' گرہن' منازل قمر' کواکب و قمر کا داخلہ معہ اوقات | قیمت ؛ ۱۰۰ روپے |
| ۲۸- ضوء قمر | ہلال قمر (۱۹۰۰ تا ۲۰۲۵ء) عیسوی و ہجری کلینڈر | قیمت ؛ ۳۰۰ روپے |
| ۲۹- تاشون (ناول) | حضرت کاش البرنیؒ کی روحانی اور علمی کاوشوں کو کہانی میں ڈھال کر خوبصورت انداز میں لکھا ہے۔ | قیمت ؛ ۵۰۰ روپے |



حارث عثمانی پبلشر نے باہتمام اوراق پبلشرز سے چھپوا کر دفتر رسالہ روحانی دنیا' پی آئی بی کالونی' کراچی ۷۴۸۰۰ سے شائع کیا




PUNJAB
BALOCHISTAN





